1 This long disease, my life.

—POPE, *Epistle to Dr. Arbuthnot*, 1. 132.

هو دم هے طبیعت کو الجھن اک یاس کا عالم طاری هے    چکبست    یہ سانس نہیں اک کانٹا هے یہ زیست نہیں بیماری هے

2 No one has died miserably who has lived well.

—ERASMUS, *Apotheosis Capnionis.*

The name of death was never terrible
To him that knew to live.

—EMERSON, *Letters and Social Aims : Immortality*, Quoted.

کیسی ڈهلی اسی کا هے لازم همیں خیال    اکبر    نعمت بنائیں موت کو کیوں هو جفائے موت

3 What's yet in this
That bears the name of life ? Yet in this life
Lie hid more thousand deaths : yet death we
fear.

—SHAKESPEARE, *Measure for Measure*, Act III, sc. 1, 1. 38.

رنج کیا کیا هیں ایک جان کے ساتھ    حالی    زندگی موت هے حیات نہیں

4 All say, "How hard it is to die"—a strange
complaint from people who have had to
live. Pity is for the living envy for the dead.

—MARK TWAIN, *Pudd'nhead Wilson's Calendar.*

حاصل بجز کدورت اس خاکداں میں کیاهے    میر    خوش وہ کہ اٹھ گئے جو دامن جھٹک جھٹک کر
پریشاں هیں اسوقت میں نیک و بد    ,,    موا جو کوئی وہ ٹھکانے لگا
هم نے اس هستی میں رہ کر یہ اٹھائے رنج وغم    ظفر    جو روانہ هوگئے سوئے عدم اچھے رهے
مردوں پر روتے نہیں روتے هیں اپنے حال پر    اکبر    "وہ کیوں" پر هے مصیبت جو گئے اچھے گئے
کسی کی مرگ پر اے دل نہ کیجے چشم تر هرگز    سودا    بہت سا روئیے انکو جو اس جینے پہ مرتے هیں

---

**LOVE**

5 Love sought is good, but given unsought is better.

—SHAKESPEARE, *Twelfth Night*, Act III, sc. i, L. 168.

دل اسکو پہلے هی نازو ادا سے دے بیٹھے    غالب    همیں دماغ کہاں حسن کے تقاضا کا
بے طلب دیں تو مزا اس میں سوا ملتا هے    ,,    وہ گدا جسکو نہ هو خوئے سوال اچھا هے

6 Affection is a coal that must be cool'd ;
Else, suffer'd, it will set the heart on fire.

—SHAKESPEARE, *Venus and Adonis*, L. 387.

1 Does not our life consist of the four elements ?

—SHAKESPEARE, *Twelfth Night*, Act II, sc. 3.

ہیں عناصر کی یہ صورت بازیاں  میر  شعبدے کیا کیا ہیں ان چاروں کے بیچ
کیسی کیسی ہیں عناصر میں بھی صورت بازیاں  ,,  شعبدے لاکھوں طرح کے ہیں انہیں چاروں کے بیچ

2 Life is that which holds matter together.

—PORPHYRY, (EMERSON, *Considerations by the Way*).

زندگی کیا ہے عناصر میں ظہور ترتیب  چکبست  موت کیا ہے انہیں اجزا کا پریشاں ہونا

3 Life is neither a good nor an evil; it is simply the place where good and evil exist.

—SENECA, *Epistulae ad Lucilium*, Epis. xcix, 12.

عمل سے زندگی بنتی ہے جنت بھی جہنم بھی  نامعلوم  یہ خاکی اپنی فطرت میں نہ نوری ہے نہ ناری ہے

4 Why should there be such turmoil and such strife,
To spin in length this feeble line of life ?

—FRANCIS BACON, *Translation of Certain Psalms*, Psalm 90.

تو رشتۂ عمر اپنی سے مانے جو مری بات  سودا  مت حرص و ہوا باندہ کہ بودا ہے یہ تاگا

5 How good it is to live, even at the worst !

—STEPHEN PHILLIPS, *Christ in Hades*, l. 103.

گو طاقت و آرام و خور و خواب گئے سب  میر  بارے یہ غنیمت ہے کہ جیتا تو رہا ہوں
پھر یہ بناء ہستی ہے تیرے بعد ویراں  حالی  ہے تو بھی اب غنیمت اے ضعف و ناتوانی
نغمہائے غم کو بھی اے دل غنیمت جانئے  غالب  بے صدا ہو جائیگا یہ ساز ہستی ایک دن

6 Man, foolish man ! no more thy soul deceive,
To die is but the surest way to live.

—WILLIAM BROOME, *Death*, l. 89.

یقیں ہے کہ ہم جسکو کہتے ہیں مرنا  حالی  یہی ہو تو ہو زندگانی کی صورت
ہے اسی غفلت کے پردے میں مرقع زیست کا  عزیز  موت کو سمجھے ہوئے ہیں ہم کہ بیداری نہیں
مسافر جادۂ ملک فنا جادی سے طے کرلے  سیماب  پھر اس کے بعد مطلق زندگی ہی زندگی ہوگی
ہمیشہ ہے مجھے سرمایۂ فنا میں بقا  ذوق  حباب وار ہوں میں آب زندگانی میں

7 Who knoweth if to die be but to live,
And that called life by mortals be but death ?

—EURIPIDES, *Fragmenis*, No. 638.

تلاش زیست میں اتنا نہ مر کہ ہستی کی  سودا  خبر جنہوں کو ہے سمجھیں ہیں وہ عدم جینا
ہماری موت بھی اک زندگی ہے اے عدم والو  سیماب  سکوں انگڑائی لیتا ہے تمہاری خوابگاہوں میں
زندگی خود کیا ہے فانی یہ تو کیا کہئے مگر  فانی  موت کہتے ہیں جسے وہ زندگی کا ہوش ہے
ساتھ تکلیف سے جینے کو اجل کہتے ہیں  جوش  زندگی نام ہے آرام سے مرجانے کا

کیا اعتبار هستی نا پائدار کا    ذوق    چشمک هے برق کی که تبسم شرار کا
هنگامه گرم هستی نا پائدار کا    ,,    چشمک هے برق کی که تبسم شرار کا
(یه شعر دونوں طرح دیکها هے)

1 I think, Ofttimes, that lives of men may be
Likened to wandering winds that come and go.

—PAUL HAMILTON HAYNE, *A Comparison.*

There, like the wind through woods in riot,
Through him the gale of life blew high.

—A. E. HOUSMAN, *On Wenlock Edge.*

Our little life is but a gust
That bends the branches of thy tree.

—LONGFELLOW, *Suspira.*

گذرے بسان صرصر عالم سے بے تامل    میر    افسوس میر تم نے کیا سیر سرسری کی
رکهنا نه تها قدم یہاں جوں باد بے تامل    ,,    سیر اس جهاں کی رهرو پر تونے سرسری کی
دن زندگی کے چشم زدن میں گذر گئے    منتظر    جهوکے هوا کے تهے ادهر آئے ادهر گئے

2 We are all but Fellow-Travelers,
Along Life's weary way.

—JOHN BENNETT, *Fellow-Travelers.*

جو هے سو اپنے فکر خرو بار میں هے یاں    میر    سارا جهان راه میں ایک کارواں سا هے
آئے عدم سے هستی میں نسبر نہیں قرار    ,,    هے ان مسافروں کا اراده کہاں کے تئیں
سینے میں یه دم مثل سحر گاهی هے    انیس    جو هے اس کارواں میں وه راهی هے

3 I depart from life as from an inn, and not as from my home.

—CICERO, *De Senectute*, Ch. 23, sec. 84.

کہتے هیں منزل دنیا جسے گهر اسکو نه جان    ظفر    فکر کر خانۂ عقبیٰ کا که مسکن یه هے

4 Even so our life like to this fading flower
Doth spring, bud, blossom, wither in an hour.

—UNKNOWN, *Poor Robin's Almanack*, 1664.

آه کیا آئے ریاض دهر میں هم کیا گئے    اقبال    زندگی کی شاخ پر پهوٹے کهلے مرجها گئے
پوچهی هے پهول و پهل کی خبراب تو عندلیب    سودا    ٹوٹے جهڑے خزاں هوئے پهولے پهلے گئے

5 Do what you will, this life's a fiction,
And is made up of contradiction.

—WILLIAM BLAKE, *Gnomic Verses* No. 23,

دنیا جسے کہتا هے زمانه فانی    فانی    هے ایک طلسم اجتماع اضداد

زندگی ھی میں بتدریج ھیں مرتے جاتے  اکبر  وقت کے ساتھ ھی ھم بھی ھیں گذرتے جاتے
حیف ایام جوانی کے چلے جاتے ھیں  انشا  ھر گھڑی دن کی طرح ھم تو ڈھلے جاتے ھیں

1 For life is nearer every day to death.

—PHAEDRUS, *Fables*, Bk. iv, fab. 25, L. 10.

He that begins to live begins to die.

—FRANCIS QUARLES, *Hieroglyphics*, Epig. 1.

قالب میں جان آئی تو کیا آئی سفر کرنے لگی  اکبر  ھر سانس مجھ کو موت سے نزدیک تر کرنے لگی

2 Every moment of life is a step toward the grave.

—CREBILLON, *Tite et Berenice*, Act I, sc. 5.

Our hearts, though stout and brave,
Still, like muffled drums, are beating
Funeral marches to the grave.

—LONGFELLOW, *A psalm of Life.*

Our lives are but our marches to the grave.

—JOHN FLETCHER, *The Humorous Lieutenant*, Act III, sc. 5, L. 76.

تو کس تلاش میں سر مارتا پھرے ھے کہ عمر  سودا  برنگ رشتۂ سوزن ھے ھر قدم کوتاہ
یاں قدم چاھئے رکھیں گن کر  میر  میر لے ھے کوئی حساب شتاب
ھر قدم کہتا ھے تو آیا ھے جانے کے لئے  اکبر  منزل ھستی نہیں ھے دل لگانے کے لئے
عمر مصروف تیز گامی ھے  سیماب  ھر نفس موت کا پیامی ھے

3 Some come, some go ; This life is so.

—THOMAS TUSSER. *Hundred Points of Good Husbandry : August's Abstract.*

Every minute dies a man,
Every minute one is born.

—TENNYSON, *The vision of Sin*, Pt. iv, st. 9.

ایک جمتا ھے اک پگھلتا ھے  اکبر  کام دنیا کا یونہی چلتا ھے
کلی جس جا پہ کوئی کھل رھی ھے  جگر  وھیں اک پھول بھی مرجھا رھا ھے
عبرت سے باغ دھر کی کٹتی ھے صبح شام  انیس  راھی ھوا کوئی تو کسی نے کیا مقام
اُٹھ گیا ایک تو اک مرنے کو آبیٹھا ھے  میر  قاعدہ ھے یہی مدت سے ھمارے ھاں کا

4 Our life is but a spark, which quickly dies.

—SIR JOHN DAVIES, *Nosce Teipsum*, sec. 30, st. 4.

شرر کی سی ھے چشمک فرصت عمر  میر  جہاں دی تک دکھائی ھو چکی بس
یک نظر بیش نہیں فرصت ھستی غافل  غالب  گرمی بزم ھے اک رقص شرر ھونے تک
آیا ھے تو جہاں میں مثال شرار دیکھ  اقبال  دم دے نہ جائے ھستی ناپائدار دیکھ

Peace, peace ! he is not dead, he doth not sleep——
He hath awakened from the dream of life.

—SHELLEY, *Adonais*, st. 39.

کھلیں آنکھیں مری اسوقت جب نکلا ھے دم میرا — عزیز — ھوا تعبیر خواب عالم ھستی عدم میرا
آیا جو واقعی میں درپیش عالم مرگ — مہر — یہ جاگنا ھمارا دیکھا تو خواب نکلا
چشم وا یاں کی چشم بسمل ھے — ,, — جاگنا یہ نہیں ھے خواب ھے میاں
غفلت دنیا ھے خواب اے غافلو — ظفر — عاقبت اس خواب کی تعبیر ھے
تعبیر اجل نے دی اس خواب پریشاں کی — فانی — ھم مر کے تجھے سمجھے اے ھستی انسانی
نمود و بود کو غافل حباب سمجھے ھیں — انیس — وہ جاگتے ھیں جو دنیا کو خواب سمجھے ھیں
اب خواب سے چونک وقت بیداری ھے — ,, — لے زاد سفر کوچ کی تیاری ھے
دل خوابیدہ چونک اٹھے گا آنکھیں بند ھونے پر — صفی — کہ ھستی دوسرا اک نام ھے خواب پریشاں کا
موت کیا شے ھے عین بیداری — ,, — زندگی کیا ھے خواب کا عالم

1 To live and die is all we have to do.

—SIR JOHN DENHAM, *Of Prudence*, L. 93.

To live and die is all I have to do.

—POPE, *Epistle to Dr. Arbuthnot*, L. 261.

بس یہی کام سب کو کرنا ھے — اکبر — یعنی جینا ھے اور مرنا ھے

2 A stranger into life I'm come,
Dying may be our going home.

—MATTHEW GREEN, *The Spleen*, L. 788.

As they draw near to their eternal home.

—EDMUND WALLER, *Of the Last Verses in the Book.*

دوستو دیکھو تماشا یاں کا بس — درد — تم رھو اب ھم تو اپنے گھر چلے
میہماں خانۂ ھستی میں لگا جی کو نہ تو — ظفر — کہ جہاں رھنا ھمیشہ ھے وہ گھر اور ھی ھے
ھیں روح کے سفر پہ سب احباب نوحہ زن — سیماب — ان کو خبر نہیں کہ مسافر وطن میں ھے

3 Each stealing moment on it makes a prey
Steals away part, till all is stole away.

—UNKNOWN, *Poor Robins Almanack*, 1664.

We do not die wholly at our deaths :
we have mouldered away gradually long before............

—WILLIAM HAZLITT, *Winterslow : On the Feeling of Immortality in Youth.*

An so from hour to hour, we ripe and ripe,
And then, from hour to hour, we rot and rot.

—SHAKESPEARE, *As You Like It,* Act II, sc. 7, L. 26.

Life is war ;
Eternal war with woe.

—YOUNG, *Night Thoughts*, Night ii, L. 9.

ہر ایک لحظہ ہے درپیش کارزار حیات    جگر    سکوں تلاش نہ کر اے دل سکوں دشمن
کون پا سکتا ہے مکروہات دنیا سے نجات    اکبر    زندگی جب تک ہے جھگڑے زندگی کے ساتھ ہیں

1 The wine of life is drawn, and the mere lees
Is left this vault to brag of.

—SHAKESPEARE, *Macbeth*, Act II, sc. 3, L. 100.

تم نے انسان کی فطرت پہ کبھی غور کیا    اثر    مے سر جوش ابھی درد تہ جام ابھی

2 Life a dream in Death's eternal sleep.

—JAMES THOMSON, *Philosophy.*

Can death be sleep, when life is but a dream,
And scenes of bliss pass as a phantom by ?
The transient pleasures as vision seems.

—KEATS, *On Death.*

جب آنکھ ہوئی بند تو عقدہ یہ کھلا    انیس    جو کچھ دیکھا سو خواب دیکھا ہم نے
یہ زندگی فانی اک خواب کا منظر ہے    مانی    جب بند ہوئیں آنکھیں تعبیر نظر آئی

3 Learn to live well, that thou may'st die so too.

—SIR JOHN DENHAM, *Of Prudence*, L. 93.

May we so live we dread not here to die.

—P. J. BAILEY, *Festus : Wood and Waters.*

Live righteously ; you shall die righteously.

—OVID, *Amores*, Bk. iii, elg. 9, L. 37.

Let all live as they would die.

—GEORGE HERBERT, *Jacula Prudentum.*

اعمال کے حسن سے سنورنا سیکھو    اکبر    اللہ سے نیک امید کرنا سیکھو
مرنے سے مفر نہیں ہے جب اے اکبر    ,,    بہتر ہے یہی خوشی سے مرنا سیکھو
کیسی ڈھلی اسی کا ہے لازم ہمیں خیال    ,,    نعمت بنائیں موت کو کیوں ہم جفائے موت

4 We shall start up, at last awake
From Life, that insane dream we take
For waking now, because it seems.

—ROBERT BROWNING, *Easter-Day*, sec. 14.

پی نشے، دھومیں مچا، کر سیر باغ و بوستاں    نظیر    واعظ و ناصح بکیں تو انکے کہنے کو نہ مان
دم غنیمت ہے میاں یہ تو جوانی پھر کہاں

غم ہے کیا ساقی کہ ہستی کا نہیں ہے اعتبار    ظفر    تو دئیے جا بھر کے ساغر کچھ نہیں تو کچھ نہیں

کھول کر آنکھ اڑا دید جہاں کا غافل    میر    خواب ہو جائے گا پھر جاگنا سوتے سوتے

چشم تماشا وا ہووے تو دیکھا بھالی غنیمت ہے    میر    مت موند آنکھوں کو غافل دیر تلک پھر سووے گا

حکم ہے پیر مغاں کا کہ جوانی نہ گنواؤ    حالی    خیر کفارہ عصیاں ہے پیو اور پلاؤ

ہاں مزے لوٹ لے جوانی کے    جگر    پھر نہ آئیگی یہ جو رات گئی

1 Rejoice, lest pleasureless ye die.
Within a little time must ye go by.

—William Morris, *The Earthly Paradise : March.*

فرصت بہت ھی کم ہے غنیمت سمجھ ظفر    ظفر    ہنس بول کر بسر تو ہو اوقات چند روز

پھر بہار چمن عمر میں دلگیر ہے کیوں    ذوق    سیر کر سیر کہ ہے فرصت گلگشت قلیل

بن جو کچھ بن سکے جوانی میں    میر    رات تو تھوڑی ہے بہت ہے سانگ

2 Make the most of life you may——
Life is short and wears away.

—William Oldys, *Busy, Curious, Thirsty Fly.*

While we are postponing life speeds by.

—Seneca, *Epistulae ad Lucilium*, Epis. 1, sec. 3.

فرصت بہت ھی کم ہے غنیمت سمجھ ظفر    ظفر    ہنس بول کر بسر تو ہو اوقات چند روز

دیر کب رہنا ملے ہے یاں نہیں مہلت بہت    میر    دے کسے فرصت سپہر دوں ہے کم فرصت بہت

3 The morrow's life too late is, live to-day.

—Robert Herrick, *To Youth.*

Whatsoever thou mayest do to-night defer not till to-morrow.

—Miles Coverdale, *The Christian State of Matrimony.*

To-morrow I will live, the fool does say ;
Today itself's too late ; the wise lived yesterday.

—Martial, *Epigrams*, Bk. v, 58, (Cowley, *tr.*).

جی بھر کے آج دیکھ تو لے اے نگاہ شوق    عزیز    کل گردش فلک سے نہ فرصت ہوئی اگر

فرصت زیست کم ہے کام بہت    ,,    کل جو کرنا ہے ہم کو آج کریں

شباب آہ کہاں تک امیدوار رہے    اقبال    وہ عیش عیش نہیں جسکا انتظار رہے

عجیب چیز ہے احساس زندگانی کا    ,,    عقیدہ عشرت امروز ہے جوانی کا

4 Man's life on earth is a warfare.

—*Vulgate : Job*, vii, 1.

کوئی ہنس رہا ہے کوئی رو رہا ہے    اکبر    کوئی پا رہا ہے کوئی کھو رہا ہے
کہیں نا امیدی نے بجلی گرائی    "    کوئی بیج امید کے بو رہا ہے
ایک پاتا ہے ایک کھوتا ہے    "    ایک ہنستا ہے ایک روتا ہے
گل کو خنداں بلبلوں کو نوحہ گر دیکھا کئے    "    باغ عالم کی دو رنگی عمر بھر دیکھا کئے
دو رنگی دہر کی پیدا ہے یاں سے دل اٹھا اپنا    میر    کسو کے گھر میں شادی ہے کہیں ہنگامۂ غم ہے
بزم عالم میں بہم شادی و غم ہیں دونوں    ظفر    ایک ہنستا ہے ظفر ایک ہے یاں گر روتا
دیکھے جو کوئی غور سے قدرت کے کرشمے    امانت    شادی کہیں بچے کی کہیں غم ہے جواں کا
چشم عبرت سے ہم نے دیکھا خوب    مرزا حسن علی احسن    اس جہاں کا عجیب عالم ہے
اک طرف شور و غل ہے عیش و خوشی    "    اک طرف آہ و درد و ماتم ہے
پھول ہنستا ہے اور کلی چپ ہے    "    منہ پہ دونوں کے رونی شبنم ہے
ویراں ہے کوئی گھر کہیں آبادی ہے    نا معلوم    راحت سے کوئی اور کوئی فریادی ہے
اک عشرت و غم کا ہے مرقع دنیا    "    ماتم ہے کسو جا تو کہیں شادی ہے
کسی کا کندہ نگینہ پہ نام ہوتا ہے    دبیر    کسی کی عمر کا لبریز جام ہوتا ہے
عجب سرا ہے یہ دنیا کہ جس میں شام و سحر    "    کسی کا کوچ کسی کا مقام ہوتا ہے

1    Life for delays and doubts no time does give,
None ever yet made haste enough to live.

—MARTIAL, *Epigrams*, Bk. ii, 90, (Cowley, *tr.*).

وقت یاں کم ہے چاہئے آدم    میر    کرنا جو کچھ ہے سو شتاب کرے
شرار و برق کی سی بھی نہیں یاں فرصت ہستی    درد    فلک نے ہم کو سونپا کام جو کچھ تھا شتابی کا

2    I have fought my fight, I have lived my life,
I have drunk my share of wine.

—CHARLES KINGSLEY, *The Knights' Leap*.

چمن عمر ہمیشہ نہ رہے گا شاداب    چکبست    خم میں باقی نہ رہے گی یہ جوانی کی شراب

3    Ere the dawning of morn's undoubted light,
Is the flame of life so fickle and wan
That flits round our steps till their strength is gone.

—SHELLEY, *On Death*.

غم ہستی کا اسد کس سے ہو جز مرگ علاج    غالب    شمع ہر رنگ میں جلتی ہے سحر ہونے تک

4    Drink wine, and live here blitheful while ye may.

—ROBERT HERRICK, *To Youth*.

Drink, sport, for life is mortal, short upon earth our days;
But death is deathless, once a man is dead.

—AMPHIS, *Gynaecocratia : Fragment*.

For from the instant we begin to live
We do pursue and hunt the time to die.

—UNKNOWN, *The Reign of King Edward III*, Act IV, sc. 4, (1596).

From the day of your birth you begin to die as
well as to live.

—MONTAIGNE, *Essays*. Bk. i, ch. 20.

یہ اقامت ہمیں پیغام سفر دیتی ہے　　ذوق　　زندگی موت کے آنے کی خبر دیتی ہے
آئی ہے جب سے قالب خاکی میں تیری جاں　　,,　　غافل پئے سفر ہے اسی دن سے پا براب
ہم اول ہی سے خود کو نابود سمجھے　　,,　　کہ بانگ ولادت کو مولود سمجھے
قالب میں جان آئی تو کیا آئی سفر کرنے لگی　　اکبر　　ہر سانس مجھکو موت سے نزدیک تر کرنے لگی
صد شکر کے مرنے کا خاش اٹھ گیا دل سے　　سودا　　جب سے ہوئے پیدا ہم اسی دن سے مرے ہیں
کچھ نہ تھا خواب پریشاں تھا خیال خام تھا　　صفی　　زندگی سمجھے تھے جس کو موت کا پیغام تھا
پیغام زندگی نے دیا موت کا مجھے　　,,　　مرنے کے انتظار میں جینا پڑا مجھے

1　A breath can make them, as a breath has made.

—GOLDSMITH, *The Deserted Village*, L. 54.

اجل سے پوچھتا ہے ہر نفس باہر جو آتا ہے　　اکبر　　اجازت ہو اگر تیری تو پھر سینے میں داخل ہوں
جو عاقل ہے اٹھا دل سے تعلق دہر فانی کا　　اسیر لکھنوی　　دم آیا یا نہ آیا کیا بھروسہ زندگانی کا
نفس کی آمد و شد ہے نماز اہل حیات　　ذوق　　جو یہ قضا ہو تو اے غافلو قضا سمجھو
دیکھا نظام آمد و رفت نفس بغور　　صفی　　عالم تمام کارگہ تار و پود تھا
بھروسا کیا صفی اس بے وفا کا　　,,　　نفس بار دگر آئے نہ آئے

2　Our life is short, and our days run
As fast away as does the sun.

—ROBERT HERRICK, *Corinna's Going a-Maying*.

ہے رنگ تماشائے جہاں صورت خورشید　　سودا　　جو صبح کو دیکھا وہ نظر شام نہ آیا
رفتار عمر قطع رہ اضطراب ہے　　غالب　　اس سال کے حساب کو برق آفتاب ہے۔
حیف ایام جوانی کے چلے جاتے ہیں　　انشاء　　ہر گھڑی دن کی طرح ہم تو ڈھلے جاتے ہیں

3　Some laugh, while others mourn ;
Some toil, while others pray ;
One dies, and one is born ;
So runs the world away.

—SAMUEL WESLEY, *The Way of the World*.

ہنسنا بھی یہاں ہے رونا بھی دلکش بھی ہے دنیا فانی بھی
جینا بھی ہے اور آبادی بھی مرنا بھی ہے اور ویرانی بھی
اکبر

1 And whither and how shall I go,
When I wander away with Death
By a path that I do not know?

—LOUISE CHANDLER MOULTON, *When I Wander Away with Death.*

سفر ضرور ہے اور عذر کی مجال نہیں   شاد عظیم آبادی   مزا تو یہ ہے نہ منزل نہ راستا معلوم

نہیں جانتے کچھ کہ جانا کدھر ہے   جگر   چلے جا رہے ہیں مگر جانے والے

2 Our life's a clock, and every gasp of breath
Breathes forth a warning grief, till Time shall
strike a death.

—FRANCIS QUARLES, *Hieroglyphics*, IX, 6.

عزیزو اس کو نہ گھڑیال کی صدا سمجھو   ذوق   یہ عمر رفتہ کی اپنی صدائے پا سمجھو

3 While man is growing, life is in decrease;
And cradles rock us nearer to the tomb.

—YOUNG, *Night Thoughts*, Night v, L. 717.

جتنی بڑھتی ہے اتنی گھٹتی ہے   درد   زندگی آپ ہی آپ کٹتی ہے
زیر گردوں عمر اپنی دن بدن کٹتی گئی   نا معلوم   جس قدر بڑھتے گئے ہم زندگی گھٹتی گئی

4 Made ev'ry day he had to live
To his last minute a preparative.

—SAMUEL BUTLER, *To the Memory of Duval*, sec. 2.

رہا مرنے کی تیاری میں مصروف   اکبر   مرا کام اور اس دنیا میں تھا کیا
اندیشۂ زاد رہ کا رکھئے تو ہے مناسب   میر   چلنے کو یاں سے اکثر تیار قافلے ہیں
توشۂ آخرت کا فکر رہے   „   جی سے جانے کا ہے سفر نزدیک
ہے سفر در پیش اس بستاں سرا سے غنچہ وار   ظفر   باندھ تو رخت سفر غافل سفر سے پیشتر

5 The hour which gives us life begins to take it
away.

—SENECA, *Hercules Furens*, L. 874.

We begin to die as soon as we are born, and
the end is linked to the beginning.

—MANILIUS, *Astronomica*, Bk. iv, sec. 16.

Our birth is nothing but our death begun;
As tapers waste, that instant they take fire.

—YOUNG, *Night Thoughts*, Night v, L. 717.

1 What new thing then is it for a man to die,
whose whole life is nothing but a journey to death ?

—SENECA, *Ad Polybium de Consolatione*, sec. 30.

تجھکو اے موت زندگی کے　　صفی　　ہمراہ رکاب جانتا ہوں
ہر دم نفس رواں ہے سوئے ہستی عدم　　ظفر　　یہ ہی سفر ہے اور سفر کس کا نام ہے
عمر رواں کی کشتی یکدم نہیں ٹھہرتی　　„　　ہیں یاں مقیم جتنے سب ہیں سفر میں بیٹھے
کاروانی ہے جہاں عمر عزیز اپنی میر　　میر　　رہ ہے در پیش سدا اسکو سفر کرنے کی
اہل زمانہ رہتے اک طور پر نہیں ہیں　　„　　ہر آن مرتبہ سے اپنے انہیں سفر ہے

2 So every day we live a day we die

—CAMPION, *Divine and Moral Songs*, No. 17.

..........who reckons the worth of
every day, who understands that he is dying daily ?

—SENECA, *Epistulae ad Lucilium*, Epis. i, sec. 2.

ہر نفس عمر گذشتہ کی ہے میت فانی　　فانی　　زندگی نام ہے مرمر کے جئے جانے کا

3 And a man's life's no more than to say "One !"

—SHAKESPEARE, *Hamlet*, Act V, sec. 2, L. 74.

پلک کے مارتے ہم تو نظر نہیں آتے　　میر　　سخن کرو ہو عبث تم ہماری فرصت سے
فرصت زندگی سے مت پوچھو　　„　　سانس بھی ہم نہ لینے پائے تھے

4 And I still onward haste to my last night,
Time's fatal wings do ever forward fly.

—CAMPION, *Divine and Moral Songs*, No. 17.

توسن عمر رواں ہر نفس اڑتا ہی رہا　　ذوق　　کبھی میدان فنا میں نہ یہ گھوڑا اٹکا
گذرتی عمر ہے یوں دور آسمانی میں　　„　　کہ جیسے جائے کوئی کشتی دخانی میں
دن رات رواں کشتی عمر گذراں ہے　　صفی　　دنیا کی اقامت بھی گذرتی ہے سفر میں
کٹے ہی جائے ہے راہ فنا کو طے ہر دم　　ظفر　　سمجھوتی کچھ نہیں عمر رواں نشیب و فراز
دن رات گاہ رہے گہ جب دیکھو ہیں سفر میں　　میر　　ہم کسی گھڑی وداعی یارو ہوئے وطن سے

5 This life is a fleeting breath.

—LOUISE CHANDLER MOULTON, *When I Wander Away with Death.*

اس زیست کا اعتبار کیا ہے　　درد　　کوئی دم میں یہ زندگی ہوا ہے
زندگی انساں کی اک دم کے سوا کچھ بھی نہیں　　اقبال　　دم ہوا کی موج ہے دم کے سوا کچھ بھی نہیں
ہر سانس کے ساتھ جارہا ہوں　　فانی　　میں تیرے قریب آرہا ہوں

ہر سانس میں قانون سزا جاری ہے — جوش — ہستی نہیں اک قسم کی بیماری ہے
اک مرض بن کر مسلط ہے بلائے زندگی — اکبر — دردمی سے ہوتی رہتی ہے دوائے زندگی

1 To treat the whole spectacle as a dream
within a dream, from which it is still possible
that death may awaken us.

—JOHN COWPER POWYS, (Durant, *On the meaning of Life*, P. 47).

جہاں بھی خواب ہے اور ہم بھی خواب ہیں اے دل — نظیر — عجب بہار کا دیکھا ہے ہم نے خواب میں خواب
تجلیات وہم ہیں مشاہدات آب و گل — فانی — کرشمہ حیات ہے خیال وہ بھی خواب کا
یہ ہستی موہوم ہے اک خواب پریشاں — صفی — اس خواب کی تعبیر کوئی خواب میں کیا دے

2 Into this valley of perpetual dream.

—SHELLEY, *The Triumph of Life*.

Waking life is a dream controlled.

—GEORGE SANTAYANA, *Little Essays*, P. 146.

یہ جو تم دیکھتے ہو غفلت میں — ظفر — خواب ہے غافلو خدا کی قسم
غفلت سے ہے غرور تجھے ورنہ ہے بھی کچھ — میر — یاں وہ سماں ہے جیسے کہ دیکھے ہے کوئی خواب
کچھ نہیں اور دیکھے ہیں کیا کیا — ,, — خواب کا سا ہے یاں کا عالم بھی

3 How strange it is that man on earth roam,
And lead a life of woe, but not forsake,
His rugged path ; nor dare he view alone,
His future doom which is but to awake.

—KEATS, *On death*.

موئے سفید سر میں پھر اس پر یہ غفلتیں — صفی — چونکو صفی کہ صبح کا ہنگام ہو گیا
غفلت سے آنکھ تیری جسدم کھلیگی غافل — ظفر — جتنے ہیں یہ تماشے دنیا کے خواب ہونگے

4 In his conception wretched, from the womb
so to the tomb :
Curst from his cradle, and brought up to years
with cares and fears.

—SIR FRANCIS BACON, *The World*.

کچھ تازہ تعلق نہیں اس دل کو الم سے — سودا — تھا طفلی میں گہوارہ مرا دامن غم سے
کیا کیا ہم نے رنج اٹھائے کیا کیا ہم بھی شکیبا تھے — میر — دو دن جوں توں جیتے رہے سو مرنے ہی کے مہیا تھے
ہماری تو گذری اسی طور عمر — ,, — یہی نالہ کرنا یہی زاریاں
جب سے آنکھیں کھلی ہیں اپنی درد و رنج و غم دیکھے — ,, — ان ہی دیدۂ نم دیدوں سے کیا کیا ہم نے ستم دیکھے

انکشاف راز ہستی عقل سے ممکن نہیں   اکبر   مطمئن ہو سطح ظاہر سے یہ وہ باطن نہیں

انکشاف راز ہستی عقل کی حد میں نہیں   ”   فلسفی یاں کیا کرے اور سارا عالم کیا کرے

خلقت کی یہ موجیں ہیں ازلی ممکن نہیں ضبط اس منظر کا

اے ہوش بشر کب تک یہ جنوں ہر ذرے کے کب اور کیونکر کا

اکبر

ذہن ہستی اسکو سلجھاتا رہا ہے بار بار   سیماب   با وجود اسکے ہنوز اک چیستاں ہے زندگی

سر ہستی دو عالم کچھ نہ پوچھ   جگر   ابتدا سے انتہا تک راز ہے

ہزار حیف کچھ اپنی ہمیں خبر نہ ہوئی   میر حسن   تمام عمر لگی پر مہم یہ سر نہ ہوئی

1 The mystery of life is not a problem to be solved,
it is a reality to be experienced.

—Van Der Leeuw, *The Conquest of Illusion*, 11.

کسے مجال کہ انشائے راز بار کرے   جگر   یہ زندگی ہی سے سمجھو کہ زندگی کیا ہے

2 For men to tell how human life began
Is hard ; for who himself beginning knew ?

—Milton, *Paradise Lost*, Bk. viii, L. 250.

پایا اک ہنگامہ ہم بھی ہو گئے اس میں شریک   اکبر   ابتدا کا علم کیسا انتہا کی کیا خبر

3 Life's a very funny proposition you can bet,
And no one's solved the problem properly as yet.

—George M. Cohan, *Life's a Funny Proposition.*
(From *Little Johnny Jones*, 1907.)

حیرت میں ختم ہو گئی انشائے زندگی   اکبر   طے ہو سکا نہ ہم سے معمائے زندگی

4 The world's a bubble, and the life of man
less than a span.

—Sir Francis Bacon, *The World.*

موجیں کرے ہے بحر جہاں میں ابھی تو تو   میر   جانے گا بعد مرگ کہ عالم حباب تھا

5 Young for a day, then old and gray,......
Life's a very funny proposition after all.

—George M. Cohan, *Life's a Funny Proposition.*
(From *Little Jonny Jones.* 1907.)

لطف کے دو ایک دن تفریح کی اک آدھ رات   جوش   اے جوانی تھی ترے لے دے کے اتنی کائنات

6 Let Nature and let Art do what they please,
When all is done, Life's an incurable disease.

—Abraham Cowley, *Ode to Dr. Scarborough.*

کسی سے ہو نہ علاج رہ اذیت دہر   سودا   کہ بند ہو نہ سکے منہ پہ موش کے سوراخ

1 Trust on, and think to-morrow will repay ;
To-morrow's falser than the former day ;
Lies worse ; and while it says, we shall be blest
With some new joys, cuts off what we possest.

—DRYDEN, *Aureng-Zebe*, Act. IV, sc. i.

| | | |
|---|---|---|
| اسی فریب نے مارا کہ کل ہے کتنی دور | یگانہ | اس آج کل میں عبث دن گنوائے ہیں کیا کیا |
| عمر یونہی کٹ گئی آخر ہوا معلوم یہ | اکبر | عرصۂ ہستی بجز امروز و فردا کچھ نہ تھا |
| کل کی امیدوار ہے دنیا | ,, | [illegible] انتظار ہے دنیا |
| ہے اگر امید فردا ہی پہ صرف اسکی بنا | ,, | کل نہ ہوگا آج ابھرے جو دل میں جوش ہے |
| دل میں کہتے تھے کہ یہ ہوگا وہ ہوگا لیکن | ,, | کٹ گئی عمر امیدوں ہی میں کچھ بھی نہ ہوا |

2 Pass not away upon the passing stream.

—SHELLEY, *The Triumph of Life.*

While you can, and still are in your spring time,
have your fun ; for the years pass like
flowing water.

—OVID, *Ars amatoria*, Bk. iii, L. 61.

| | | |
|---|---|---|
| جوں سبزہ چل چمن میں لب جو پہ سیر کر | میر | عمر عزیز جاتی ہے آب رواں کی طرح |
| آب رواں نہ تھا کچھ وہ لطف زندگانی | ,, | جاتی رہی جوانی ابھی شتاب کیونکر |
| جتنے ہیں کل ہم آج نہیں پاتے اتنا ہم | ,, | ہر دم چلے ہی جاتے ہیں آب رواں سے ہم |
| کیا بے خبر ہے رفتن رنگیں عمر سے | ,, | جوئے چمن میں دیکھ تک آب رواں کی اور |
| اس گلستاں میں نمود اپنی ہے جوں آب رواں | ,, | دم بدم مرتبہ سے اپنے چلے جاتے ہیں |
| اب جو آغاز جوانی کی بہاریں ہیں میاں | نظیر | عیش و عشرت میں اڑا لے زندگی کی خوبیاں |
| آ کہ یہ وقت ہے اک شمع سر جادہ باد | جوش | اٹھ کہ یہ عمر رواں آب رواں ہے ساقی |

3 If we do well here, we shall do well there ;
I can tell you no more if I preach a whole year.

—JOHN EDWIN, *The Eccentricities of John Edwin.* Vol. i, P. 74.

But if we do well here,
We shall do well there.

—LONGFELLOW, *Tales of a Wayside Inn;* Pt. ii.
*The Cobbler of a Hagenau.* Quoted "as a familiar tune".

| | | |
|---|---|---|
| کیا جو غافلو یہاں تم نے وہاں وہ پیش آئے گا | ظفر | بتائے کوئی کیا تم کو یہاں کیا ہے وہاں کیا ہے |
| اگر اعمال اچھے ہیں تو پاؤ گے بڑے درجے | اکبر | سمجھ لو امتحاں اس دار فانی میں تمہارا ہے |

4 No power of genius has ever yet had the smallest
success in explaining existence. The perfect
enigma remains.

—EMERSON, *Representative Men : Plato.*

ہے بحر جہاں میں عمر مانند حباب    انیس    غافل اس زندگی کو کیا سمجھا ہے
سیکڑوں کاسۂ سر دہر میں مانند حباب    ذوق    ہوا ہے چرخ بنے تجھ سے کبھو ٹوٹ گئے
حباب آسا رہی وسعت جو ابھرا بحر فانی میں    اکبر    عبث ہے خود نمائی کی ہوس اس دار فانی میں
نہیں جمتا کسی کا نقش اس دنیائے فانی میں    ,,    حباب آسا مٹا ابھرا جو بحر زندگانی میں
نہیں بنیاد ہستی کی کہ یاں ہر دم حباب آسا    ظفر    بگڑتی بن کے اک تعمیر ان آنکھوں کے آگے ہے

1 And life an ill whose only cure is death.

—Prior, *Epistle to Dr. Sherlock*, L. 26.

کچھ طرفہ مرض ہے زندگی بھی    دائم    اس سے جو کوئی جیا تو مر کر
کیجئے کیا آہ کدھر جائیے    میر درد    چھوٹئے اس دکھ سے تو مر جائیے
اے اجل اے جان فانی تونے یہ کیا کردیا    فانی    مار ڈالا مرنے والے کو کہ اچھا کر دیا

2 And life is perfected by Death.

—E. B. Browning, *A Vision of Poets*, L. 1004.

زندگی ہے نقص سے معمور ایک مہمل سی بات    جوش    موت ہے شیرازۂ قانون تکمیل حیات

3 The world hath ending with thy life.

—Shakespeare, *Venus and Adonis*, Line 12.

ہے جان تو جہان ہے مشہور ہے مثل    میر    کیا ہے گئے پہ جان کے گو پھر جہاں رہا
مند گئی آنکھ ہے اندھیرا پاک    ,,    روشنی ہے سو یاں مرے دم سے
لے عشق میں گئے دل پر اپنی جان سے    ,,    خالی ہوا جہاں جو گئے ہم جہان سے
مشہور ہے یہ بات کہ جی ہے تو جان ہے    سودا    آپہی اٹھے جہاں سے تو گویا جہاں اٹھا
جب ہم نہ رہے کچھ بھی رہے کیا ہمیں مطلب    صفی    دنیا ہے یہ رہنے کو یہاں کیا نہ رہیگا

جو ترک کردی وفا پرستی نہ ہو گا ویرانہ اور نہ بستی
جہاں کی ہستی ہے اپنی ہستی جو ہم نہ ہوں گے جہاں نہ ہو گا
آرزو

4 Life is a preparation for the future; and the best preparation for the future is to live as if there were none.

—Elbert Hubbard, *The Philistine*, Vol. xx, P. 46.

خلق میں ہیں پر جدا سب خلق سے رہتے ہیں ہم    درد    تال کی گنتی سے باہر جسطرح رہیک میں سم
پاک دنیا سے ہیں دنیا میں ہیں گو پاک سرشت    ذوق    غرق ہے آب میں پر تر نہیں اصلا گوہر
عنقا کی طرح خلق سے عزلت گزیں ہوں میں    ,,    ہوں اسطرح جہاں میں کہ گویا نہیں ہوں میں
پاک ہیں آلائشوں سے بندشوں سے بے لگاؤ    نامعلوم    رہتے ہیں دنیا میں سب کے درمیاں سب سے الگ

1 'Twas Summer——I was glad
I sate me down ; 'twas autumn eve,
And I with sadness wept ;
I laid me down at night, and then
'Twas winter, and I slept.

—MARY PYPER, *Epitaph : A Life.*

مسرت ہوئی مفلس لئے دو گھڑی — اکبر — مصیبت بڑی رو کے چپ ہو رہے
اسی طور سے کٹ گیا روز زیست — ,, — ملا جب شب گور تو سو رہے
تماشہ دیکھو اکبر دیدۂ عبرت سے دنیا کا — ,, — اجل کی نیند جب آئی لحد میں جا کے سو رہتا

2 This life's a hollow bubble,
Don't you know ?

—EDMUND VANCE COOKE, *Fin de siecle.*

طفلی دیکھی شباب دیکھا ہم نے — انیس — ہستی کو حباب آب دیکھا ہم نے

3 Man's life is but a jest,
A Dream, a shadow, bubble, air, a vapour at the best.

—G. W. THORNBURY, *The Jesters's Sermon.*

کچھ بھروسا نہیں ہے جینے کا — جرأت — زندگی ہے حباب کا عالم
زندگانی جسکو کہتے ہیں فراموشی ہے یہ — اقبال — خواب ہے، غفلت ہے، سرمستی ہے، بے ہوشی ہے یہ
آدمی بلبلہ ہے پانی کا — میر — کیا بھروسہ ہے زندگانی کا
ہستی اپنی حباب کی سی ہے — ,, — یہ نمائش سراب کی سی ہے

4 For what are men who grasp at praise sublime,
But bubbles on the rapid stream of time,
That rise, and fall, that swell, and are no more,
Born, and forgot, ten thousand in an hour ?

—YOUNG, *Love of Fame*, Sat. ii, L. 285.

تو جہاں کے بحر عمیق میں سر پر ہوا نہ بلند کر — میر — کہ یہ چند روزہ جو بود ہے کسی موج پر کا حباب ہے
ہستی پر ایک دم کی تمہیں جوش اس قدر — ,, — اس بحر موج خیز میں تم تو حباب ہو
نمود کر کے وہیں بحر غم میں بیٹھ گیا — ,, — کہے تو میر بھی اک بلبلہ تھا پانی کا

فریب امواج بحر ہستی سکھا ہی دیتا ہے خود پرستی
ہوا نے دم بھر جو کی لگاوٹ حباب بھی سر اٹھا رہا ہے
اکبر

ہر ایک نمائش کو دیکھا جھپکی جو پلک تو کچھ بھی نہ تھا
ہستی ہے حباب بحر فنا اس دم کا بھروسا کوئی نہیں
آرزو

برائے نام یہ نام و نمود نقش فانی ہے — آرزو — وگر نہ موج کیا گرداب کیا جو کچھ ہے پانی ہے

کم فرصتی جہاں کے مجمع کی کچھ نہ پوچھو — میر — احوال کیا کہوں میں اس مجلس رواں کا
غریبانہ کوئی شب روز کر یاں — ,, — ہمیشہ کون رہتا ہے سرا میں
کیا یہ سرائے فانی ہے جائے باش اپنی — ,, — ہم یاں مسافرانہ آکر اتر رہے ہیں
جہاں میں نہ کی میر اقامت کی نیت — ,, — کہ مشعر تھا آنا مرا یاں سفر پر
دنیا میں دیر رہنا ہونا نہیں کسی کا — ,, — یہ تو سرائے فانی اک کارواں سرا ہے
سانس لینے کو ذرا ٹھیرا ہوں میں دنیا میں — امیر — کیسا ساماں اقامت مجھے رہنا کیا ہے
اس منزل ہستی میں کوئی آکے عدم سے — ظفر — کیا چین سے بیٹھے کہ ہے درپیش سفر اور
مقام یوں ہوا اس کارگاہ دنیا میں — انیس — کہ جیسے دن کو مسافر سرا میں آکے چلے
جاتے ہیں لوگ قافلہ کے پیش و پس چلے — سودا — دنیا عجب سرا ہے جہاں آکے بس چلے
دنیا ہے سرائے فانی اس سے — مصحفی — چلئے کہ مقام ہو چکا اب

1 This world is but a thoroughfare full of woe,
And we but pilgrims passing to and fro,
Death is an end of every worldly sore.

—Chaucer, *The Knightes Tale*, L. 1989.

موت حد منزل مقصود تک پہونچا گئی — نامعلوم — زیست کی دشواریاں مرنے سے آساں ہوگئیں

2 Like pilgrims to th' appointed place we tend ;
The world's an inn, and death the journey's end.

—Dryden, *Palamon and Arcite*, Bk. iii, L. 887.

دنیا میں ہے بسیرا یارو سرائے کا سا — میر — یہ رہروان ہستی عازم ہیں سب سفر کے

3 This life at best is but an inn,
And we the passengers.

—James Howell, *A Fit of Mortification.*

دنیا ہے سرا اس میں تو بیٹھا مسافر ہے — ذوق — اور جانتا ہے یاں سے جانا تجھے آخر ہے
اس منزل جہاں کے باشندے رفتنی ہیں — میر — ہر اک کے یاں سفر کا ساماں ہو رہا ہے

4 Nor is this lower world but a huge inn,
And men the rambling passengers.

—James Howell, *The Voice*, ( Prefixed to his *Familiar Letters*).

اس کارواں سرا میں کیا میر بار کھولیں — میر — یاں کوچ لگ رہا ہے شام و سحر ہمارا
یہ کارواں سرا تو رہنے کی گوں نہ نکلی — ,, — ہر صبح یاں سے ہمکو عزم سفر رہا ہے
اے ہم سفر نہ پوچھ عبث ہے کہاں سرا — ناسخ — ہم ہیں مسافر اور جہاں کارواں سرا
یہ جہاں مہماں سرا ہے جو ہے مہماں ہے یہاں — ظفر — زندگی دو روز ہر مہماں کی مہمانی سے ہے
لگائیں منزل ہستی میں دل کیا خاک ہم اپنا — ,, — کہ ہیں دو روز اس مہماں سرا میں میہماں آئے
یہ دہر ہولناک ہے عبرت سرا مقام — ,, — آئے ہوئے ہیں بہر سفر اس میں خاص و عام

1 All of the animals excepting man know that
the principal business of life is to enjoy it.

—SAMUEL BUTLER THE YOUNGER, *Note-Books.*

They all enjoy and nothing spare ;
But on their Mother Nature lay their care :
Why then should Man, the Lord of all below,
Such troubles chuse to know,
As none of all his subjects undergo ?

—DRYDEN, *The Indian Emperor.*

لذت گیر وجود ہر شے    اقبال    سرمست مئے نمود ہر شے
کوئی نہیں غمگسار انساں    ,,    کیا تلخ ہے روزگار انساں

2 A life spent worthily should be measured by a
nobler line,—by deeds, not years.

—SHERIDAN, *Pizarro.* Act IV, sc. 1.

Who well lives ; long lives ; for th's age of ours
Should not be numbered by years, days, and hours.

—DU BARTAS, *Devine Weekes and Workes.*
Week ii, day 4, (Sylvester, *tr.*).

وہ کام کر بلند ہو جس سے مذاق زیست    اثر لکھنوی    دن زندگی کے گنتے نہیں ماہ و سال سے

3 Life is not measured by the time we live.

—GEORGE CRABBE, *The Village*, Bk. ii.

تو اسے پیمانۂ امروز فردا سے نہ ناپ    اقبال    جاوداں پیہم دواں ہر دم رواں ہے زندگی

4 All covet life, yet call it pain :
All feel the ill, yet shun the cure.

—MATTHEW PRIOR, *Epigram Written in Mazeray's History of France.*

تنگ اگرچہ کیسا ہی کوئی قید میں ہووے ہستی کی    ظفر    جاتے ہوئے پر ہستی سے وہ سوئے عدم گھبراتا ہے
وہ کونسا غم ہے کہ جو دنیا میں نہیں ہے    ذوق    اور اس پہ بھی دلکش یہ غم آباد غضب ہے
کیا دلکش ہے بزم جہاں کی جاتے یہاں جسکو دیکھو    میر    وہ غم دیدہ رنج کشیدہ آہ سراپا حسرت ہے
دنیا سے یاس جانے کو جی چاہتا نہیں    یگانہ    واللہ کیا کشش ہے اس اجڑے دیار میں
قدم قدم پہ مصیبت نفس نفس زحمت    نامعلوم    مگر بشر ہے کہ مرتا ہے زندگی کے لئے

5 A fair, where thousands meet, but none can stay ;
An inn where travellers bait, then post away.

—ISAAC HAWKINS BROWNE, *Immortality of the Soul.*
(*tr.* from the Latin by Soame Jenyns).

Life is but jest : a dream, a doom,
A gleam, a gloom—and then, good rest !

—LEON VON MONTENAEKEN, *Nothing and Too Much.* His English version of *Peu de Chose.*

A little pain, a little pleasure,
A little heaping up of treasure.

—JOHN PAYNE, *Kyrielle.*

A little gain, a little pain,
A laugh, lest you may moan.

—ROBERT W. SERVICE, *Just Think.*

A little sorrow, a little pleasure,
Fate metes us from the dusty measure
That holds the date of all of us.

—SWINBURNE, *Ilicet*, st. 18.

غفلت کی ہنسی بھی خوب ہنسا اور رنج میں اکبر رویا بھی
دنیا کو بہت کچھ اے اکبر حاصل بھی کیا اور کھویا بھی
اکبر

غم بھی رہا خوشی بھی تحیر بھی فکر بھی — اکبر — جاتے نہیں اب کہ آئے تھے بس اسی لئے
خوشی بھی ہوئی الم بھی ہوا مزے بھی ملے ستم بھی سہے — ،، — نکل چکی دل کی ساری ہوس نظر میں ہے اب سواد عدم
گریۂ شیشہ کبھی تھا تو کبھی خندۂ جام — سودا — ساقی اس دور میں تیرے نہ ہوا کیا کیا کچھ
جو شکل شیشہ گریاں ہوں تو مثل جام خنداں ہوں — ظفر — یہی ہے یاں کی کیفیت کبھی یوں ہے کبھی دوں ہے

1 Each life's unfulfilled, you see ;
It hangs still, patchy and scrappy :
We have not sighed deep, laughed free,
Starved, feasted, despaired,—been happy.

—ROBERT BROWNING, *Youth and Art.*

وسعت گلزار عالم ہے بقدر یک نفس — سیماب — لے نہیں سکتے یہاں انگڑائی آزادانہ ہم
جوں صبح اس چمن میں نہ ہم کھل کے ہنس سکے — میر — فرصت رہی جو میر بھی سو اک نفس رہی
کھولتے ہی آنکھیں پھر یاں موندنی ہمکو پڑیں — ،، — دید کوئی کیا کرے وہ کس قدر مہلت ہوئی
ہستی موہوم و یک سر و گردن — ،، — سیکڑوں کیونکہ حق ادا کرئیے
جب سے بنائے صبح ہستی دو دم پریاں ٹھہرا ہے — ،، — کیا کیا کرئیے اس مہلت میں کچھ بھی ہمیں فرصت ہے اب
ذکر معاش عشق بتاں یاد رفتگاں — سودا — اس زندگی میں اب کوئی کیا کیا کیا کرے
مختصر حال زندگی یہ ہے — جلیل — لاکھ سودا تھا ایک سر تھا
تلمیذ امیر مینائی
رندی و مستی و میخواری و شاہد بازی — مجروح — فرصت عمر تو کم اور مجھے کام بہت
وقت کم آرائش ہستی بہت — عزیز — سخت حیرت ہے کہ کیا کیا دیکھئے

1 Our past is clean forgot,
Our present is and is not,
Our future's a sealed seedplot,
And what betwixt them are we ?

—D. G. Rossetti, *The Cloud Confines*, st. 5.

نہ ازل کی رہی یاد اور نہ ابد کی ہے خبر اکبر آخریں کچھ نہ سمجھے ہوش میں لانے والے
نہ کچھ فنا کی خبر ہے نہ ہے بقا معلوم فانی بس ایک بے خبری ہے سو وہ بھی کیا معلوم
نہ ابتدا کی خبر ہے نہ انتہا معلوم ,, رہا یہ وہم کہ ہم ہیں سو وہ بھی کیا معلوم
سنی حکایت ہستی تو درمیاں سے سنی شاد نہ ابتدا کی خبر ہے نہ انتہا معلوم
کہاں افسانۂ ہستی کا آغاز ملک چند منظور سنانے آتے ہیں سب درمیاں سے
اثر افسانۂ ہستی بھی کیا افسانہ ہے اثر صہبائی کچھ ابتدا کی خبر ہے نہ انتہا معلوم

2 Life is a spent dream
And a gray stone.

—Vernl Bright, *Gray Stone.*

تک خاک لے جو چھوڑ کے غافل پلنگ و خواب سودا آخر تو ہر یہی ہے کہ چھاتی پہ سنگ و خواب
بدن نما ہے ہر آئینہ لوح تربت کا میر غبار جیسے ہوا سے خاک خود نمائی ہو

3 , I have sung and I have danced ;
I have smiled and I have wept.

—Charles Mackay, *Vixi.*

I've had some fun And I've had some sorrow,
I've had to steal And I've had to borrow.

—Milt Bronston, *Merry-Go-Round.*

A train of gay and clouded days
Dappled with joy and grief and praise.

—Emerson, *Fragments : Life*, Frag. 1.

A little season of love and laughter,
Of light and life, and pleasure and pain.

—Adam Lindsay Gordon, *The Swimmer*, st. 10.

Life has given me of its best—
Laughter and weeping, labour and rest.

—Norah M. Holland, *Life.*

A little while the teari and laughter,
The willow and the rose ;
A little while, and what comes after
No man knows.

—Don Marquis, *A Little While.*

1 Life is but a day at most.

—Burns, *Lines Written in Friars' Carse Hermitage.*

کوئی کیا سیر کرتا اس حیات چند روزہ میں — ظفر — نہیں فرصت زیادہ یاں ظفر دو تین دن سے تھی
گرچہ عرصہ میں حیات پنجروزہ کے کوئی — ,, — رہ گیا دو تین دن تو کیا بہت دن ہو گئے

2 The sands are number'd that make up my life ;
Here must I stay, and here my life must end.

—Shakespeare, *III Henry VI*, Act I, sc. 4, L. 25.

دنیا کی زندگی ہے اک جزو موت ہی — اکبر — اسکا نتیجہ ہو نہیں سکتا سوائے موت

3 Who pants for glory finds but short repose :
A breath revives him, or a breath o'erthrows.

—Pope, *Imitations of Horace : Epistles*, Bk. ii, epis. 2, 1300.

آمد و رفت دم کے اوپر ہم نے بنائے زیست رکھی — میر — دم سو ہوا ہے آوے نہ آوے کسکو بھروسا دم کا ہے
غافل جو دم کی آمد و شد سے نہ ہووے تو — ذوق — ہر دم ہے تجکو سیر وجود و عدم نصیب
نالۂ نے کی طرح سے اپنی ہستی کا مجھے — ظفر — کیا بھروسہ ہے کہ اکدم میں نہیں اکدم میں ہے
آمد و شد سے نفس کی ہمیں معلوم ہوا — ,, — یعنی موجود ہیں ہستی و عدم ساتھ کے ساتھ
آمد و شد نے نفس کی دی ظفر ساری خبر — ,, — سوئے ہستی و عدم قاصد کسے درکار ہے
قیام جسم خاکی ہے نفس پر — نامعلوم — ہوا پر ہے بنا اپنے مکاں کی
جس زندگی پہ نازاں یہ صاحب ہوس ہیں — ,, — وہ کیا ہے فی الحقیقت گنتی کے کچھ نفس ہیں
نفس کی آمد و شد نامقید — صفی — ادھر جاکر ادھر آئے نہ آئے

4 Mingle shades of joy and woe,
Hope and fear, and peace, and strife,
In the thread of human life.

—Scott, *Guy Mannering*, Ch. 4.

شادی ہو کہ اندوہ ہو آرام ہو یا جور — انیس — دنیا میں گذر جاتی ہے انساں کی ہر طور
ماتم کی کبھی فصل ہے عشرت کا کبھی دور — ,, — ہے شادی و ماتم کا مرقع جو کرو غور
ہے عالم فانی کی عجب صبح عجب شام — ,, — گہ غم کبھی شادی کبھی ایذا کبھی آرام
غم و شادی ہیں باہم دونوں اس گلزار ہستی میں — ظفر — رخ خندان گل پر گریۂ شبنم ہویدا ہے
جوش و خروش و کشمکش لذت و الم — صفی — یہ فلسفہ ہے زندگی مستعار کا

جینا ہے تو دکھ بھی ہیں سکھ بھی رونا بھی ہے ہنسنا بھی ہے
بین ایک ہی ہوتی ہے جس پر سب راگ بجائے جاتے ہیں
آرزو

احوال دو عالم ہیں مرے دل میں ہویدا — مصحفی — سمجھا نہیں تا حال پر اپنے تئیں کیا ہوں
یہ کیا ہے کہ مجھ پر مرا عقدہ نہیں کھلتا — ,, — ہر چند کہ خود عقدہ و خود عقدہ کشا ہوں
ہوں مگر کیا یہ کچھ نہیں معلوم — فانی — میری ہستی ہے غیب کی آواز
اک معمہ ہے سمجھنے کا نہ سمجھانے کا — ,, — آدمی کاہے کو ہے خواب ہے دیوانے کا
ہستی ہے نہ کچھ عدم ہے غالب — غالب — آخر تو کیا ہے اے نہیں ہے
اتنا ہی مجھے علم ہے کچھ میں بھی ہوں چیز — میر — معلوم نہیں خوب مجھے بھی کہ میں کیا ہوں
اپنے خیال ہی میں گزرتی ہے اپنی عمر — ,, — پر کچھ نہ پوچھو سمجھے نہیں جاتے ہم سے ہم
کام کیا آئیں گے معلومات — ,, — یہ تو سمجھے ہی نہ تھے کیا ہیں ہم

1 From golden dawn to purple dusk,
Piled high with bales of smiles and tears,
The caravans are dropping down
Across the desert-sands of years.

—J. CORSON MILLER, *The March of Humanity.*

یا قافلہ در قافلہ ان رستوں میں تھے لوگ — میر — یا ایسے گئے یاں سے کہ پھر کھوج نہ پایا
جاتے ہیں چلے قافلہ در قافلہ اس راہ — ,, — چلنے میں پر درد نہیں تیار ہیں ہم لوگ
قافلہ قافلہ جاتے ہیں چلے کیا کیا لوگ — ,, — میر غفلت زدہ حیران ہے کیا بیٹھے ہیں
جاتا ہے چلا قافلہ اسدا سے پس و پیش — سودا — پر منتظر وقت کوئی زود کوئی دیر
کتنے رہرو ہیں کہ راہ میں ہے — سید — کارواں کارواں غبار ہنوز
زکریا خاں زکی

2 Life is too short for any distant aim;
And cold the dull reward of future fame.

—LADY MARY WORTLEY MONTAGU, *Epistle to the Earl of Burlington.*

انساں کی زندگی تو ہے یک دو نفس تلک — ظفر — ساماں کرے ہے جینے کا لاکھوں برس تلک
عبث طول امل یہ ہے چناں ہوگا چنیں ہوگا — اکبر — یہاں سے دور وہ ساعت کہ تو زیر زمیں ہوگا

3 How short is human life! the very breath
Which frames my words accelerates my death.

—HANNAHMORE, *King Hezekiah.*

ہر دم خیال رکھے حق کا اگر ہے طالب — اکبر — ہر سانس کھینچتی ہے جان آفریں کی جانب
آگاہ ذرا آمد و شد سے ہو نفس کے — ظفر — کرتی ہے یہ تری عمر گراں مایہ سفر ہے
عمر طے کرتی ہے ہر دم سفر بحر فنا — ذوق — جسکو تو سانس کہے ہے دل محزوں چلتی
جاتا ہوں بس کہ دم بدم اب خاک میں ملا — درد — ہے خضر راہ درد یہ ریگ رواں مجھے

1 Man's wretched state,
That flowers so fresh at morn, and fades at evening late.

—SPENSER, *Faerie Queene*, Bk. iii, Canto ix, st. 39.

My life is like a summer rose
That opens to the morning sky,
But ere the shades of evening close,
Is scattered on the ground——to die.

—RICHARD HENRY WILDE, *My Life*, (Fraudulently claimed by Patrick O'Kelly)

اور ان تمام مراحل کے بعد ایک کلی    جوش    چمن فروز ہوئی پتیوں سے منہ کو چھپائے
سحر کے وقت بالآخر کھلی گلاب بنی    ,,    مشام جاں کو کیا مست بوستاں مہکائے
اور اسکے بعد جو دیکھا غروب کے ہنگام    ,,    پڑی ہوئی ہی سر خاک ناوک غم کھائے
یہ کیا نظام ہے معبود بزم ہستی کا    ,,    کھلے جو صبح تو وقت غروب کمھلا جائے
انقلاب جہاں کو دیکھ لیا    اثر    حب دنیا سے قلب پاک ہوا
کل کلی کھل کے ہو گئی ہی پھول    ,,    پھول کمھلا کے آج خاک ہوا

2 So precious life is! Even to the old
The hours are as a miser's coins!

—T. B. ALDRICH, *Broken Music.*

پھر یہ بنا ہستی ہے تیرے بعد ویراں    حالی    ہے تو ہی اب غنیمت اے ضعف و ناتوانی

3 "What am I? or from whence? For that I am
I know, because I think; but whence I came,
Or how this frame of mine began to be,
What other being can disclose to me?"

—DRYDEN, *The State of Innocence.*

I say that I am myself, but what is this self of mine
But a knot in the tangled skein of things where
Chance and chance combine?

—DON MARQUIS, *Heir and Serf.*

اگر میں ہوں تو سب کچھ ہے جو سب کچھ ہے تو جھگڑا ہے    اکبر    اسی میں کی خبر لینا ہے کچھ ہے بھی کہ دھوکا ہے
آج تک معلوم یہ مجھکو نہیں کیا چیز ہوں    ظفر    کون ہوں کیا شے ہوں میں ناچیز ہوں یا چیز ہوں
حال نہیں کچھ کھلتا میرا کون ہوں کیا ہوں کیسا ہوں    ,,    مست ہوں یا ہشیاروں میں ہوں ناداں ہوں یا داناں ہوں
نہیں رکھتا ہوں یہ خبر ہوں کون    ,,    اور کچھ ہوں کہ ہوں بشر ہوں کون
نہیں کھلتا یہ آج تک مجھ پر    ,,    آ گیا وہاں سے میں کدھر ہوں کون
ہم بھی کچھ چیز ہیں میاں لیکن    جرأت    یہ نہیں جانتے کہ کیا ہیں ہم
اسی تلاش و تجسس میں کھو گیا ہوں میں    جگر    اگر نہیں ہوں تو کیونکر جو ہوں تو کیا ہوں میں

خدا جانے زمانے ڈھنگ کیا طور  سودا  ہوا ہے آن میں کچھ اور سے اور
نہ پھر بلبل ہے نہ گل ہے نہ یہ باغ  ،،  لبوں پر ہے فغاں اور دل پہ ہے داغ
نہ لے نظارۂ گلزار جہاں اے غافل  ظفر  پھر میسر یہ تماشہ کبھی ہونے کا نہیں

1 Thou vainly curious mind which wouldest guess
Whence thou didst come, and whither thou must go,
And all that never yet was known would know——

SHELLEY, *Ye Hasten to the Grave.*

فرصت ملے تو پوچھ لیں عمر رواں سے ہم  حمید جونپوری  جانا کہاں ہے آئے ہیں آخر کہاں سے ہم
انسان کو راز جو بتایا  اقبال  راز اس کی نگاہ سے چھپایا
بیتاب ہے ذوق آگہی کا  ،،  کھلتا نہیں بھید زندگی کا
حیرت آغاز و انتہا ہے  ،،  آئینے کے گھر میں اور کیا ہے
میں بھی کیا خوب ہوں مجھ پر نہ کھلا راز اپنا  اسمٰعیل  نہ تو انجام ہی معلوم نہ آغاز اپنا

2 Or laugh it through, and make a farce of all,
Or learn to bear with grace his tragic part.

—PALLADAS, (*Greek Anthology*, x, 72, Bland *tr.*)

اے شمع تیری عمر طبیعی ہے ایک رات  ذوق  ہنس کر گزار یا اسے رو کر گزار دے
بہار زندگی جز یک نفس باقی نہیں غافل  سیماب  یہ اب تیری خوشی ہے اس میں ہنس لے یا فغاں کر لے

3 The pleasures of youth are flowers but of May;
Our Life's but a Vapour, our body's but clay.
Oh, let me live well though I live but one day.

—UNKNOWN, *The Old Woman's Wishes.*
—(D'URFEY, *Pills to Purge Melancholy*), 1661.

بہار عمر قائم ہے کوئی دن  قائم  اسے جیوں گل بہارے کاٹ ہنس کر
رہتی ہے کیا بہار جوانی تمام عمر  داغ  مانند بوئے گل ادھر آئی ادھر گئی

4 ............We are such stuff
As dreams are made on, and our little life
Is rounded with a sleep.

—SHAKESPEARE, *The Tempest*, Act IV, sc. 1, L. 156.

خاک دنیا کی سیر کی ہم نے  ظفر  یہ تو اک یونہی خواب سا دیکھا
نہیں کھلتیں آنکھیں تمہاری تک کہ مآل پر بھی نظر کرو  مہر  یہ جو وہم کی سی نمود ہے اسے خوب دیکھو تو خواب ہے
ملا ازل میں مجھے میری زندگی کے عوض  فانی  وہ ایک لمحۂ ہستی جو صرف خواب ہوا

صدا عیش دوراں دکھاتا نہیں   میر حسن   گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں

مثل نرگس جب تلک ہے اس چمن میں چشم وا   ذوق   دیکھتے ہیں جلوہ گلہائے رنگا رنگ ہم

ہے غنیمت کوئی دم نظارہ رنگ بہار   ,,   پھر کہاں یہ گلشن اور گل اور سبزہ یہ ہوا

گئے وقت آتے نہیں ہاتھ کب ہوئے ہیں گنوا کے خراب سب
تجھے کرنا ہووے سو کر تو اب کہ یہ عمر برق شتاب ہے
میر

جو دم ہے سو ہے بسا غنیمت   داغ   سارا سودا ہے جیتے جی کا

1 Fear not the menace of the bye-and-bye.
To-day is ours; to-morrow Fate must give.
Stretch out your hands and eat, although ye die!
Better to die than never once to live.

—Richard Hovey, *Fear Not the Menace.*

فردا کی فکر آج نہیں مقتضائے عقل   میر   کل کی بھی دیکھ لیویں گے کل ہم اگر رہے

ہشیار کہ دل سے تاب و تب جاتی ہے   جوش   آغوش سے لیلائے طرب جاتی ہے

ساقی غم صبح و فکر فردا کب تک   ,,   دیتا ہے تو دے جام کہ شب جاتی ہے

دور بینی و جوانی یہ تماشہ کیسا   ,,   عیش امروز کے طوفاں میں فردا کیسا

فردا کا سوچ تجھ کو کیا آج ہی پڑا ہے   میر   کل کی سمجھیو کل ہی کل تو اگر رہے گا

آج کیا فردائے محشر کا ہراس   ,,   صبح دیکھیں کیا ہو شب حاملہ ہے میاں

2 Let us live, then, and be glad,
While young life's before us;
After youthful pastime had,
After old age, hard and sad,
Earth will slumber o'er us.

—Unknown, *Gaudeamus Igitur* (Symonds, *Tr.*)

سیر کر دنیا کی غافل زندگانی پھر کہاں   درد   زندگی گر کچھ رہی تو نوجوانی پھر کہاں

گلشن کی روش پر مسکراتا ہوا چل   جوش   بن مست گھٹا ہے لڑکھڑاتا ہوا چل

کل خاک میں مل جائیگا یہ عہد شباب   ,,   جوش آج تو بانک پن دکھاتا ہوا چل

اب جو آغاز جوانی کی بہاریں ہیں میاں   نظیر   عیش و عشرت میں اڑالے زندگی کی خوبیاں

پی نشے دھومیں مچا کر سیر باغ و بوستاں   ,,   واعظ و ناصح بکیں تو ان کے کہنے کو نہ مان

دم غنیمت ہے میاں یہ نوجوانی پھر کہاں

ہو کے ہر دم خوبرویوں کی محبت میں اسیر   نظیر   کھا نگاہ سرما سا کے ناوکوں کے دل میں تیر

وصف اب انکا جو کرنا ہے سو کر لے دلپذیر   ,,   جا پڑے چپ ہو کے جب شہر خموشاں میں نظیر

یہ غزل یہ ریختہ یہ شیر خوانی پھر کہاں

غنیمت جان لے ظالم تو یہ دم   سودا   کہ عرصہ اس ہوا کا ہے نپٹ کم

نہیں رکھتا چراغ عیش بنیاد   ,,   نظر آتا ہے زیر دامن باد

1 Show whence I came, and where I am, and why—

—SHELLEY, *The Triumph of Life.*

ہوں منزل ہستی میں مگر بے خبر اتنا — منی — یہ بھی نہیں معلوم کب آیا کدھر آیا

2 Every cradle asks us "Whence ?" and every coffin "Whither ?"

—R. G. INGERSOLL, *Oration at a Child's Grave.*

یاں آئے کہاں سے ہیں کہاں جائیں گے یاں سے — ظفر — حیران ہیں ظفر ہم یہ معما نہیں کھلتا
درد کچھ معلوم ہے یہ لوگ سب — درد — کس طرف سے آئے ہیں کیدھر چلے

3 Man always knows his life will shortly cease,
Yet madly lives as if he knew it not.

—RICHARD BAXTER, *Hypocrisy.*

جانتے ہیں کہ اجل سر پر کھڑی ہے لیکن — اکبر — محو ہیں انجمن دہر میں خوش بیٹھے ہیں
جیسے مآل تماشا پر اعتبار رہے — سیماب — وہ کیوں فریب کش جلوہ بہار رہے
ڈر موت سے کسی کا نہیں ہے زیادہ تر — ظفر — پوچھو تو غافلو سے نڈر کیونکہ ہو گئے
جنکو یہ ہے معلوم یہاں ہم ہیں مسافر — ,, — بے فکر ہیں کیوں وہ سر و سامان سے بیٹھے

4 For yet I lived like one not born to die ;
A thriftless prodigal of smiles and tears.

—HARTLEY COLERIDGE, *Long Time A Child.*

آگاہ کچھ جو موت سے ہوتے تو عمر کیوں — ظفر — غفلت میں مست بادہ پندار کاٹتے
نہ رہ دنیا میں دلجمعی سے جو انسان دانا ہے — میر — سفر کا ہی رہے خطرہ کہ اس منزل سے جانا ہے
دنیا کو اقامت کا سمجھے ہو محل شاید — اکبر — ایسے تو نہیں ہوتے سامان مسافر کے
مگر جانا نہیں شاید کہ یاں سے اہل عالم کو — آتش — یہ دو دن کے لئے کیا قصر و ایواں مول لیتے ہیں

5 God asks no man whether he will accept life.
That is not the choice. You *must* take it.

—HENRY WARD BEECHER, *Life Thoughts.*

دنیا میں حال آمد و رفت بشر نہ پوچھ — فانی — بے اختیار آ کے رہا بے خبر گیا

6 Learn to make the most of life,
Lose no happy day,
Time will never bring thee back
Chances swept away !

—SARAH DOUDNEY, *The Lesson of the Water-Mill.*

کرلو خوشی سے حرف و حکایات چند روز — ظفر — اے یارو پھر کہاں کہ یہ ہے بات چند روز
ہو جلد ہوشیار کہ جاتے ہیں ہاتھ سے — ,, — غافل نشاط و عیش کے ہیہات چند روز

His life

1 Private, unactive, calm, contemplative.

—MILTON, *Paradise Regained*, Bk. ii, L. 80.

سند آئی هے عزلت میں هوں اب اور گهر کا گوشه هے　　اکبر　　خدا کی یاد هے منزل قناعت اپنا توشه هے

2 Among good things, I prove and find
The quiet life doth most abound.

—JOHN RAY, *English Proverbs.*

بهت پسند هے مجهکو خموشی و عزلت　　اکبر　　دل اپنا هوتا هے اپنا خیال هوتا هے

3 I was born some time ago, but I know not why :
I have lived——I hardly know either how or where :
Some time or another, I suppose, I shall die :
But where, how, or when, I neither know nor care !

—GEORGE ARNOLD, *An Autobiography.*

اجل آ پهونچی قبل اسکے که سمجهیں راز هستی کا　　اکبر　　بتا دی موت نے اور یه نهیں سمجهے بنے کیوں تهے
حد ادراک میں داخل نه هوا سر ازل　　,,　　کچھ سمجھ هی نه سکے هوش میں آنے والے
کچھ سمجھ میں نہیں آتا یه طلسم هستی　　,,　　اسکی قدرت کے کرشمے بهی عجب هوتے هیں
کیونکه هم دنیا میں آئے کچھ سبب کهلتا نہیں　　ظفر　　اک سبب کیا بهید وهاں کا سب کا سب کهلتا نہیں
مگر خبر نه ملی آه راز هستی کی　　اقبال　　کیا خرد سے جہاں کو نه نگیں میں نے

4 What endless questions vex the thought, of
Whence and Whither, When and How.

—SIR RICHARD BURTON, *Kasidah*, Pt. ii, st. 3.

بساط حس هے کم انساں هوا هے ناتواں پیدا　　اکبر　　اسی کم مائگی نے کردئیے کب اور کہاں پیدا
کوئی اب تک نه سمجها یه که انساں　　اقبال　　کہاں جاتا هے آتا هے کہاں سے

5 How little do we know that which we are !
How less what we may be !

—BYRON, *Don Juan*, Canto xv, st. 99.

مدت سے هوش میں هوں نذر دل و زباں هوں　　اکبر　　لیکن کهلا نه اب تک میں کون هوں کہاں هوں
علم ابتدا کا هے نه خبر انتہا کی هے　　,,　　دور انقلاب کا هے حکومت خدا کی هے

6 The King in a carriage may ride,
And the Beggar may crawl at his side ;
But in the general race,
They are travelling all the same pace.

—EDWARD FITZGERALD, *Chrononoros.*

منزل گور تک پهونچنا هے　　اکبر　　خواه چهکڑا هو خواه موٹر هو

کیا جیتنے کا داؤ جو شیب میں جیتا — میر — سونے کا سماں آیا تو بیدار ہوا میں
موئے سفید سر میں پھر اس پر یہ غفلتیں — صفی — چونکو صفی کہ صبح کا ہنگام ہو گیا
پیش نظر تھا جو سماں کچھ بھی نہ تھا وہ خواب تھا — ,, — آنکھ کھلی تو تب کھلی سر پر جب آفتاب تھا

1 Love to his soul gave eyes ; he knew things are
not as they seem.
The dream is his real life : the world around him
is the dream.

—F. T. PALGRAVE, *Dream of Maxim Wledig.*

ہم نے دنیا میں آکے کیا دیکھا — ظفر — دیکھا جو کچھ سو خواب سا دیکھا
ظفر دنیائے فانی خواب کا سا ایک عالم ہے — ,, — مگر اس خواب میں دیکھا کچھ ایسا ہے کہ کیا کہئے
چشم دل کھول اس بھی عالم پر — میر — یاں کی اوقات خواب کی سی ہے
جو کچھ نظر پڑے ہے حقیقت میں کچھ نہیں — ,, — عالم میں خوب دیکھو تو عالم ہے خواب کا
سن کان کھول کر کہ ٹک جلد آنکھ کھول — ,, — غافل یہ زندگانی فسانہ ہے خواب ہے

2 When I consider life, 'tis all a cheat.
Yet, fool'd with hope, men favour the deceit.

—JOHN DRYDEN, *Aureng-Zebe,* Act IV, sc. 1.

مایۂ ادراک ہستی ہوں تلف ہر طرف — فانی — زندگی میری دروغ مصلحت آمیز ہے

3 Lift not the painted veil which those who live
Call life.

—SHELLEY, *Sonnets.*

نہیں راز ہستی جتانے کے قابل — محروم — یہ پردہ نہیں ہے اٹھانے کے قابل

4 The vital flame is burning less and less ;
And memory fuses to forgetfulness.

—P. G. HAMERTON, *The Sanyassi.*

Yet hath my night of life some memory,
My wasting lamps some fading glimmer left.

—SHAKESPEARE, *The Comedy of Errors,* Act V, sc. 1, l. 314.

Here burns my candle out ; ay, here it dies.

—SHAKESPERAE, *Henry VI,* Act V, sc. 2.

وہ دل نہیں رہا ہے نہ اب وہ دماغ ہے — میر — جی تن میں اپنے بجھتا سا کوئی چراغ ہے
وہی ہے شاہد و ساقی مگر دل بجھتا جاتا ہے — جگر — وہی ہے شمع لیکن روشنی کم ہوتی جاتی ہے

1 Forenoon and afternoon and night——Forenoon
And afternoon and night——forenoon, and what !
The empty song repeats itself.

—E. R. SILL, *Life.*

صبح ہوتی ہے شام ہوتی ہے    نامعلوم    عمر یونہی تمام ہوتی ہے

2 As living shadows for a moment seen
In airy pageant on the eternal screen.

—O. W. HOLMES, *A. Rhymed Lesson*, L. 73.

زندگی اور زندگی کی یادگار    چکبست    پردہ اور پردہ پہ کچھ پرچھائیاں
جیسے پرچھائیں دکھائی دے کے ہو جاتی ہے محو    میر    میر بھی اس کام جاں کا وہیں تھا سایہ گیا

3 Life is as tedious as a twice-told tale,
Vexing the dull ear of a drowsy man.

—SHAKESPEARE, *King John*, Act III, sc. 4, L. 109.

راغب مری طرف ہے کوئی دل نہ کوئی گوش    امیر    بزم جہاں میں حرف مکرر شنیدہ ہوں
یارب زمانہ مجھکو مٹاتا ہے کس لئے    غالب    لوح جہاں پہ حرف مکرر نہیں ہوں میں

4 Life is Act, and not to do is Death.

—LEWIS MORRIS, *The Epic of Hades : Sisyphus*

عمل بقا ہے فنا ہے سزائے بے عملی    سیماب    حیات و موت سب انساں کے اختیار میں ہے

5 Life is probation, and the earth no goal
But starting-point of man.

—ROBERT BROWNING, *Ring and Book*, Pt. x, L. 143 6.

ہے اس جہاں کے بعد مری منزل حیات    سیماب    یہ زندگی ہے تجربہ زندگی مجھے
راحت زیست کے ساماں سے دھوکے میں نہ آ    اکبر    امتحاں گاہ کو تو عیش کی منزل نہ سمجھ
اس منزل دلکش کو منزل نہ سمجھئے گا    میر    خاطر میں رہے یاں سے درپیش سفر بھی ہے
یاں کوئی دن رات وقفہ کر کے قصد آگے کا کر    ,,    کارواں گاہ جہاں رفتنی منزل ہے کیا
زندگانی بھی ایک وقفہ ہے    ,,    یعنی آگے چلیں گے دم لے کر
دل لگے اتنے جہاں میں کس لئے    ,,    رہ گذر ہے یہ تو کیا منزل ہے میاں

6 Life is a kind of Sleep, old men sleep longest,
nor begin to wake but when they are to die.

—LA BRUYERE, *Les Caracteres*, ch. 11.

عہد پیری آ گیا اکبر سنبھالو اپنے ہوش    اکبر    خواب غفلت سے اٹھو پیدا ہوئے آثار صبح
بالوں پہ غبار شیب ظاہر ہے اب    انیس    ہشیار انیس تو مسافر ہے اب
پیدا ہے سپیدی سحر پیری کی    ,,    اب خواب سے چونک رات آخر ہے اب
سوؤ گے کب تک بس اب اٹھو انیس    ,,    دن بہت غفلت میں تھوڑا رہ گیا

# K

## KINDNESS

1 ......With devotion's visage
And pious action we do sugar o'er
The devil himself.

SHAKESPEARE, *Hamlet*, Act III, sc. 1.

لطف سے وحشی صحرا بھی نہیں تنہا رام — ظفر — لطف سے بنتے ہیں انساں فقط کیا خدام
لطف سے ہووے پرستار پری دیو غلام — ،، — لطف سے ماہی و مرغ آئے تہ حلقۂ دام
لطف کن لطف کہ بیگانہ شود حلقہ بگوش
نہ کر ظالم دل آزاری جو دل منظور ہے لینا — ظفر — کسی کا دل جو ہاتھ آیا تو دلداری سے ہاتھ آیا
بنتے ہیں غیر اپنے ہوتے ہیں رام وحشی — حالی — الفت کی بھی جہاں میں کیا حکمرانیاں ہیں
داغ دشمن سے بھی جھک کے ملئے — داغ — کچھ عجب چیز ملنساری ہے

2 ......Your gentleness shall force
More than your force move us to gentleness.

—SHAKESPEARE, *As You Like It*, Act II, sc. 7.

دل مسخر کر نہیں سکتے بہ تیغ و تیر جنگ — سودا — ملک تو یہ کچھ نہیں جسکو کرے تسخیر جنگ
یہ نہ کر مہر و محبت سے جو ہاتھ آوے تو آئے — ،، — اسکے ہاتھ آنے کی اے پیارے نہیں تدبیر جنگ

---

# L

## LIFE

3 A minute to smile and an hour to weep in,
A pint of joy to a peck of trouble,
And never a laugh but the moans come double;
And that is life!

—PAUL LAURENCE DUNBAR, *Life*.

شادی سے غم جہاں میں دہ چند ہم نے پایا — میر — ہے عید ایک دن تو دس روز یاں دہا ہے
شادی و غم میں جہاں کی ایک سے دس کا ہے فرق — ،، — عید کے دن ہنسئے تو دس دن محرم روئیے
جہاں میں عرصہ عشرت سے سوا دہ چند ہے غم کا — ذوق — اگر ہے عید کا اک دن تو عشرہ ہے محرم کا
کبھو خوشی سے جو دنیا میں ایک دم گزرا — انیس — وہ صدمہ کش ہوں کہ برسوں رہا ملال مجھے

1 As, I confess, it is my nature's plague
To spy into abuses, and oft my jealousy
Shapes faults that are not.

— SHAKESPEARE, *Othello*, Act III, sc. 3, L. 146.

اگر ڈھونڈو تو اکبر میں بھی پاؤ گے ہنر کوئی    اکبر    اگر چاہو نکالو عیب تم اچھے سے اچھے میں

## JOY

2 The Sweetest joys a heart can hold
Grow up between its crosses.

NIXON WATERMAN, *Recompense.*

خوشی میں بھول نہ جانا جگر یہ راز حیات    جگر    کہ جو خوشی ہے یہاں اک امانت غم ہے

3 Man was made for joy and woe;
And when this we rightly know,
Thro' the world we safely go.

—WILLIAM BLAKE, *Auguries of Innocence.*

عیش و غم سیماب ہیں جزو سرشت کائنات    سیماب    اپنا مسلک ہرچہ بادا باد ہونا چاہئے

4 For ever the latter end of joy is woe.
God wot that wordly joy is soon ago.

—CHAUCER, *The Nonne Preests Tale*, L. 385.

رنج ہے زیر فلک عیش کی تمہید کے بعد    اکبر    دیکھئے ماہ محرم ہی پڑا عید کے بعد
باد خزاں سوں (سے) رمز یہ سمجھا کہ جگ منیں (میں)    ولی    آتی ہے باغ عیش سوں (سے) بوئے ملال محض
آراستہ جو بزم ہوئی دور فلک میں    سودا    واں جام بجز گردش ایام نہ آیا
انتہا عیش جہاں کی جو تو دیکھا چاہے    ,,    بزم مستاں پہ نگہ غور سے کر آخر شب
بزم عشرت پر جہاں کی گوش وا کر جائے چشم    میر    آج یاں دیکھا گیا جو کچھ کل افسانہ ہوا

5 If joys hereafter must be purchas'd here
With loss of all that mortals hold so dear,
Then welcome infamy and public shame.

—JOHN DRYDEN, *Wordly Vanity.*

جسے ہو خواہش عقبیٰ کرے وہ دنیا ترک    ظفر    ادھر ہو جب متوجہ کہ دل ادھر سے پھرے
وہ کھیل کھیل جس سے بنے کچھ وہاں کا کھیل    ,,    کیا فائدہ یہاں کے ظفر کھیل کود سے
دل وہ ہے جو باغ ایماں کی ہوا سے پھول جائے    اکبر    آخرت کی یاد میں دنیا کو بالکل بھول جائے

1 (Blest be the art that can immortalize,
The art that baffles Time's tyrannic claim
To quench it) here shines on me still the same
Faithful remembrance of one so dear.

—WILLIAM COWPER, *On the Receipt of My Mother's Picture.*

حیرتی هوں میں تری تصویر کے اعجاز کا — اقبال — رخ بدل ڈالا هے جس نے وقت کی پرواز کا
رفتہ و حاضر کو گویا پایا اسنے کیا — ,, — عہد طفلی سے مجھے پھر آشنا اسنے کیا

2 What shall I do to be for ever known,
And make the age to come my own ?

—ABRAHAM COWLEY *The Motto.*

Our aim is glory, and to leave our names
To aftertime.

—MASSINGER, *The Roman Actor*, Act I, sc. 1.

That our names may live through time
In our country's story.

—JAMES MONTGOMERY, *Aspirations of Youth.*

دنیا میں کیا خبر کہ رهے یا نہ تو رهے — انیس — وہ کام کر کے جا کہ سدا آبرو رهے
ایک دم پر هے بنا تیری سو آیا کہ نہیں — میر — وہ کچھ اس زندگی میں کر کہ تجھے یاد کریں
بارے دنیا میں رهو غم زدہ یا شاد رهو — ,, — ایسا کچھ کر کے چلو یاں کہ بہت یاد رهو

---

# J

## JEALOUSY

3 That she, whom all my life I'd loved, should be another's wife.

—H. G. BELL, *The Uncle.*

یا تو اپنے پاس تھے یا وہ قریب اوروں کے هیں — ظفر — جو نصیب آگے تھے اپنے وہ نصیب اوروں کے هیں

4 It is the hydra of calamities,
The sevenfold death.

—YOUNG, *The Revenge*, Act II, sc. 1.

What heart-breaking torments from jealousy flow.

—R. B. SHERIDAN, *The Duenna*, Act I, sc. 2.

حاسد کو ایک دم نہیں راحت جہان میں — نامعلوم — جلتا رهے گا جان هے جب تک کہ جان میں
حاسد کے لئے هے دوزخ اسکا سینہ — ارشاد — جلتی هے جہاں آتش بغض و کینہ

# I

## IMMORTALITY

1 Mortals, who sought and found, by dangerous roads,
A path to perpetuity of fame.
—BYRON, *Childe Harold*, Canto III, st. 105

جو مرد راہ ہیں منزل انہیں نو ملتی ہے    سیماب    نکل نیرا ہو کسی راہ پر خطر کے لئے

2 He lives in fame, that died in virtue's cause.
—SHAKESPEARE, *Titus Andronicus*, Act I, sc. 1, l.390.

جیتا ہے سدا وہ جو شرف پاتا ہے مولا    انیس    اس طرح کا مرنا کسے ہاتھ آتا ہے مولا

3 Our wreaths may fade, our flowers may wane,
But his well-ripened deeds remain.
—ALFRED AUSTIN, *At His Grave*.

But these are deeds that should not pass away,
And names that must not wither.
—BYRON, *Childe Harold*, Canto iii, st. 67.

Things of to-day ?
Deeds which are harvest for Eternity !
—EBENEZER ELLIOTT, *Hymn*, L. 22.

But the good deed, through the ages
Living in historic pages,
Brighter grows and gleams immortal,
Unconsumed by moth or rust.
—LONGFELLOW, *The Norman Baron*.

Great deeds cannot die ;
They with the sun and moon renew their light.
—*Tennyson, The Princess*, Pt. iii, L. 237.

رهیو اسی طرح سے جو پیارے جہاں رہے    سودا    اک نام تو رہے جو نہ تیرا نشاں رہے
حر نے کہا رہے گا ابد تک ہمارا نام    انیس    عاقل ہیں جتنے مدح کریں گے مری مدام
گو وہ دنیا میں نہیں عرش مقام ان کا ہے    ,,    آج تک عالم ایجاد میں نام ان کا ہے
مثل نگیں جو ہم سے ہوا کام رہ گیا    درد    ہم روسیاہ جاتے رہے نام رہ گیا
رستم رہا جہان میں نے سام رہ گیا    ,,    مردوں کا آسماں کے تلے نام رہ گیا
زندگی کی قوت پنہاں کو کردے آشکار    اقبال    تا یہ چنگاری فروغ جاوداں پیدا کرے
اور کام وہ کریں کہ جو مرنے کے بعد بھی    عجز    قائم رہے جہان کا جب تک رہے قیام
ہستی کو مٹادے جو رہ مہر و وفا میں    صفی    تا حشر وہ بے نام و نشاں ہو نہیں سکتا
عمل نیک ہے وہ تخم کہ پھلتا ہے سدا    حمید لکھنوی    اسی دانے کو جو دانا ہیں وہ بو جاتے ہیں

1 Fierce as the fire and fleet as the wind—
There was nothing she couldn't climb or clear.

—A. L. Gordon, *Romance of Britomarte*, st. 6.

ہے آگ کا مزاج تو سرعت ہوا کی ہے　　انیس　　اضداد اپنی جمع ہیں قدرت خدا کی ہے

حلقے سے یوں نکل گیا جیسے کماں سے تیر　　،،　　آتش مزاج بادیہ پیما فلک مسیر

ہلچل وہ ان صفوں کی وہ گھوڑیکی جست و خیز　　،،　　تھا برق بار میں کہیں سر سر سے تند و تیز

2 Fine his nose, his nostrils thin,
But blown abroad by the pride within!

—Bryan Waller Procter, *The Blood Horse.*

وہ تھوتھنی کہ غنچہ سوسن سے تنگ تر　　انیس　　وہ ابھریاں خدال ختن جن کو دیکھ کر

3 His neck is high and erect, his head replete
with intelligence, his belly short, his back
full, and his proud chest swells with hard
muscle.

—Vergil, *Georgics*, Bk. iii, l. 79.

سینہ کشادہ تنگ کمر چست جوڑ بند　　انیس　　گردن میں خم ہلال کا اور اسپ سر بلند

سینہ چوڑا ہے نلی چوڑی ہے سم چوڑے ہیں　　داغ　　جتنی چھوٹی ہے کمر اتنی بڑی ہے گردن

4 And his eyes like embers glowing
In the darkness of the night,
And his pace as swift as light.

— Bryan Waller Procter, *The Blood Horse.*

ملتی ہوئی کنوتیاں لال آنکھیں منھ میں کف　　انیس　　بجلی سا اس طرف تھا کبھی گاہ اس طرف

## HYPOCRISY

5 There is a wolf in lamb's skin.

—Unknown, *Wisdom*, sc. iii, st. 61. (*C.* 1460).

A sheep without, a wolf within.

—Butler, *Hudibras*, pt. 1, Canto III, l. 1232.

She is perchance
A wolf or goat within a lammys skin.

—Alexander Barclay, *The Shyp of Folys* (1508).

لیکن ان بھیڑیوں سے واجب ہے حذر　　حالی　　بھیڑوں کے لباس میں ہیں جو جلوہ نما

1 The kind wise word that falls from years that fall——
"Hope thou not much, and fear thou not at all".

—A. C. SWINBURNE, *Hope & Fear.*

But I strode on austere;
No hope could have no fear.

—JAMES THOMSON, *City of Dreadful Night.* Pt. iv.

Blessed are those that nought expect,
For they shall not be disappointed.

—JOHN WOLCOT, *Ode to Pitt,* L. 1.

Hope tells a flattering tale,
  Delusive, vain and hollow.
Ah! let not hope prevail,
  Lest disappointment follow.

--MARRY WROTHER, *Hope.* ( Universal Songster, vol. ii, P. 86).

So farewell hope, and with hope farewell fear.

—MILTON, *Paradise Lost*, Bk. iv, L. 108.

امید و بیم کے جھگڑوں سے آگاھی نہیں رکھتے    ادبر    سبب یہ ھے کہ ھم کوئی تمنا ھی نہیں رکھتے
دل امید و بیم فرد اسے نہ ھو زیر و زبر    ,,    ھے یہی کافی حصول مدعا ھو یا نہ ھو

2 We did not dare to breathe a prayer
  Or to give our anguish scope!
Something was dead in each of us,
  And what was dead was Hope.

—OSCAR WILDE, *The Ballad of Reading Gaol*, Pt. iii, st. 31.

اٹھاتے ھاتھ کیوں نومید ھو کر    میر    اگر پاتے اثر کچھ ھم دعا میں
کھیل تھا سب امید کا یہ نہ رھی تو کچھ نہ تھا    فانی    آرزوؤں کی بساط کیا شوق کا کاروبار کیا

## HORSE

3 She was iron-sinew'd and satin-skinn'd,
Ribb'd like a drum and limb'd like a deer.

—A. L. GORDON, *Romance of Britomarte,* st. 6.

باریک جلد وہ کہ خجل قاقم و حریر    انیس    مشکیں پرند آھوئے رم خوردہ شیر گیر
روئیں وہ نرم جلد وہ باریک و بے نظیر    ,,    چینی پرند جس کے مقابل ھے نہ حریر

## HERMIT

1 Far in a wild, unknown to public view,
From youth to age a reverend hermit grew ;
The moss his bed, the cave his humble cell,
His food the fruits, his drink the crystal well :
Remote from man, with God he pass'd the days,
Prayer all his business, all his pleasure praise.

—THOMAS PARNELL, *The Hermit*, l. 1.

یاں قلہ کوہ پہ رہتا تھا اک مست قلندر بیراگی — نظیر — تھی راکھ جٹوں میں جوگی کے اور انگ بھبوت رمائی تھی
تھا راکھ کا جوگی کا بستر اور راکھ کا پیراہن تن پر — ,, — تھی ایک لنگوٹی زیب کمر جو گھٹنوں تک لٹکائی تھی
سب خلق خدا سے بیگانہ وہ مست قلندر دیوانہ — ,, — بیٹھا تھا جوگی مستانہ آنکھوں میں مستی چھائی تھی
جوگی سے آنکھیں چار ہوئیں اور جھک کر میں نے سلام کیا — ,, — تب آنکھ اٹھا کر ناظر سے یوں بن باسی نے کلام کیا

................................ ................................

ہم جنگل کے پھل کھاتے ہیں چشموں سے پیاس بجھاتے ہیں — ,, — راجا کے نہ دوارے جاتے ہیں پرجا کی نہیں پروا بابا
یاں پنچھی مل کر گاتے ہیں پیتم کی سندیس سناتے ہیں — ,, — یاں روپ انوپ دکھاتے ہیں پھل پھول اور برگ گیا بابا
ہے بہت کا ہر دم دھیان تمہیں اور یاد نہیں بھگوان تمہیں — ,, — سب پتھر اینٹ مکان تمہیں دیتے ہیں سکھی سے چھوڑا بابا

## HONOUR

2 When honour's lost, 'tis a relief to die ;
Death's but a sure retreat from infamy.

—GARTH, *The Dispensary*, Canto v, l. 321.

Death is the fairest cover for her shame
That may be wish'd for.

—SHAKESPEARE, *Much Ado About Nothing*, Act IV, sc. 1.

اکبر نے سنا ہے اہل غیرت سے یہی — اکبر — جینا ذلت سے ہو تو مرنا اچھا
ہو گئی شہر شہر رسوائی — میر — اے مری موت تو بھلی آئی

## HOPE

3 The weary longings and yearnings
For the mystical better things.

—A. L. GORDON, *Wormwood and Nightshade.*

ہے جستجو کہ خوب سے ہے خوب تر کہاں — حالی — اب دیکھیے ٹھہرتی ہے جا کر نظر کہاں

1 No foot of land do I possess,
No cottage in the wilderness,
A poor wayfaring man,
A while I dwell in tents below,
Or gladly wander to and fro,
Till I may Canaan gain.
Yonder's my home and portion fair,
My kingdom and my heart are there,
And my eternal home.

—CHARLES WESLEY, *A Pilgrim's Lot.*

یاں ہم برائے بیت جو بے خانماں رہے　　میر　　سو یوں رہے کہ جیسے کوئی میہماں رہے
کہتے ہیں منزل دنیا جسے گھر اسکو نہ جان　　ظفر　　فکر کر خانہ عقبیٰ کا کہ مسکن یہ ہے
میہماں خانہ ہستی میں لگا جی کو نہ تو　　,,　　کہ جہاں رہنا ہمیشہ ہے وہ گھر اور ہی ہے
ساکن کنج عدم مسکن ہستی میں ظفر　　,,　　آئے یوں جیسے کہ دو دن کہیں مہمان گئے
جو تجھ سے ہو سکے تو خانہ عقبیٰ کو دے تزئین　　,,　　نہ کر آرائش دنیا کہ یہ گھر کیا ہے یو نہاں ہے
اے دل ہو مشغول بحق تو ہو کر فارغ دنیا سے　　,,　　جو ہیں ادھر کے انکو نہیں ہے کام ادھر کے قضیہ سے
خود رفتہ ہو کے اس کی محفل کو ڈھونڈتے ہیں　　آغا حجو شرف　　غربت زدہ مسافر منزل کو ڈھونڈتے ہیں
ہستی ہے سفر عدم وطن ہے　　میر درد　　دل خلوت و چشم انجمن ہے

2 But I account it worth
All pangs of fair hopes crost——
All loves and honours lost,——
To gain the heavens, at cost
Of losing earth.

—THEODORE TILTON, *Sir Marmaduke's Musings.*

Lose who may—I still can say,
Those who win heaven, blest are they!

—ROBERT BROWNING, *One Way of Love.*

میری نظروں سے گری رہتی ہے دنیائے دنی　　اکبر　　عرش منزل ہے یہ پہلو طبع کی افتاد کا
دل وہ ہے جو باغ ایماں کی ہوا سے پھول جائے　　,,　　آخرت کی یاد میں دنیا کو بالکل بھول جائے
پینا وہ ہے کہ مستی ہو اوج معرفت پر　　,,　　جینا وہ ہے کہ جو ہو امید آخرت پر
گوشۂ صبر و قناعت ہی میں اب محفوظ ہوں　　,,　　شہد سے محروم ہوں تو زہر سے محفوظ ہوں
گو حریفوں کی نظر میں رنگ ہو پھیکا مرا　　,,　　نرگس مستانہ ساقی کا میں ملحوظ ہوں
ساماں کی محبت میں مضمر ہے تن آسانی　　اقبال　　مقصد ہے اگر منزل غارت گر ساماں ہو
وہی عاقل ہے جو عقبیٰ کا نہ جادہ چھوڑے　　انیس　　مال مصرف میں کفن سے نہ زیادہ چھوڑے
نفس امارہ بدخو کا ارادہ چھوڑے　　,,　　ورق نیکی اعمال نہ سادہ چھوڑے
درکار اگر ہے زادہ راہ عقبیٰ　　,,　　سب چھوڑ کے دنیا سے اٹھالے دل کو
کیوں جادۂ ہستی میں بہ ہر سو نگراں ہے　　سیماب　　منزل ہے نگاہوں میں تو منزل کی طرف دیکھ

آرزو ہے نہ کوئی حسرت ہے — فانی — دل ہو بیتاب اب یہ تاب کہاں
یہ ولولے دل مرحوم تک ہی زندہ تھے — سیماب — نہ اب ہے قرب میں لذت نہ انتظار میں ہے
ہائے وہ ساعت کہ وقف شوق تھا ہر ہر نفس — مجروح — آہ یہ عالم کہ اب تیری تمنا بھی نہیں
نے مژدہ وصال نہ نظارہ جمال — غالب — مدت ہوئی کہ آشتی چشم و گوش ہے

1 For his heart was hot within him,
Like a living coal his heart was.

—Longfellow, *Hiawatha*, Pt. iv.

اگن نے تیرے برہ کے جب سے پھلس دیا ہے کلیجا میرا — سودا — ہئے کی دھڑکن میں کیا بتاؤں یہ کوئلا سا چٹک رہا ہے

2 When the heart is a fire, some sparks will fly out of the mouth.

—Thomas Fuller, *Gnomologia*. No. 5539.

خدا جانے بھڑکتی ہے ظفر کیا آگ سینے میں — ظفر — کہ دم کے ساتھ ہے شعلہ سا بار او نہا ہوا آتا
کچھ نہ پوچھو ہمدمو جو دل میں ہے سوز نہاں — ,, — ساتھ دم کے ہر نفس نکلے ہے شعلہ یا دھواں
نکلتے شعلہ جو ہیں ساتھ آہ کہ ہر دم — ,, — یہ آگ دل میں ہمیں نے لگائی ہے صاحب
دل سوختہ ہوں مجھکو نہایت حرف مت کر — میر — اک آگ کی لپٹ سی نکلے ہے ہر سخن سے

3 Unhappy that I am, I cannot heave
My heart into my mouth.

—Shakespeare, *King Lear*, Act I, sc. 1, 1.92.

مجھ سے غم پنہاں کا بیاں ہو نہیں سکتا — اکبر — دل سینے میں ہے منھ میں زباں ہو نہیں سکتا
جو دل پہ ہے گذرتی کچھ دل ہی جانتا ہے — ظفر — بتلاؤں اے ظفر کیا اس دل کا حال کیا ہے

## HEAVEN

4 Could we but know
The land that ends our dark, uncertain travel.

—E. C. Stedman, *The Undiscovered Country.*

ملک ہستی سے ہوئے جو راہ پیمائے عدم — ظفر — کچھ نہیں معلوم ان پر کیا سر منزل بنی
اے عدم رفتگاں کہو ہم نے — ,, — درمیاں اس سفر کے کیا پایا
حال عدم نہ کچھ کھلا گذری ہے رفتگاں پہ کیا — ,, — کوئی حقیقت آن کر کہتا نہیں بری بھلی

5 Our heart is in heaven, our home is not here.

—Reginald Heber, *Hymns : Fourth Sunday in Advent.*

ہوشیار ہو غفلت سے تو غافل نہ ہو اے دل — ظفر — اپنی تو نظر میں یہ جگہ بے وطنی ہے
رہرو ہمیشہ چاہئے باندھے کمر رہے — مولوی نذیر احمد — دنیا وطن نہیں ہے کہ آئے پسر رہے
خلقت میں جلوۂ حق پاتے ہیں اہل عرفاں — اکبر — آنکھیں زمین پر ہیں دل آسمان پر ہیں

خدا محفوظ رکھے ہر بلا سے　　خمار　　کئی دن سے طبیعت شادماں ہے
بہت چین سے دن گذرتے ہیں حالی　　حالی　　کوئی فتنہ برپا ہوا چاہتا ہے
نہ افتاد کچھ پیش آئے الٰہی　　ریاض　　ذرا ہم چمن کی ہوا کھا رہے ہیں
خیرآبادی

1　What peaceful hours I once enjoy'd !
How sweet their mem'ry still !

—WILLIAM COWPER, *Walking with God.*

گذاری تھیں خوشی کی چند گھڑیاں　　عندلیب شادانی　　انہیں کی یاد میری زندگی ہے

## HEART

2　The seas are quiet when the winds give o'er :
So, calm are we when passions are no more !

—EDMUND WALLER, *Of the Last Verses in the Book.*

دل قابل محبت جاناں نہیں رہا　　مومن　　وہ ولولہ وہ جوش وہ طغیاں نہیں رہا
مدت سے ہے دل خانہ ویران تمنا　　فانی　　اب کوئی تمنا ہے نہ سامان تمنا
جز داغ نہیں کوئی چراغ سر تربت　　"　　سینہ ہے مرا گور غریبان تمنا
سیماب مدتیں ہوئیں گوشہ گزیں ہوں میں　　سیماب　　اب چھیڑتی نہیں مری بیتابیاں مجھے

3　There is an evening twilight of the heart,
When its wild passion-waves are lulled to rest.

—FITZ-GREENE HALLECK, *Twilight.*

وہ جوش وہ اضطراب منزل میں کہاں　　یگانہ　　وہ شوق طلب تڑپے ہوئے دل میں کہاں
امید و بیم لے وہ راستہ ہی چھوڑ دیا　　"　　چراغ گل ہوا جب آستانہ دل کا
وہ امنگیں وہ ہاؤ و ہو ہی نہیں　　سیماب　　دل کہاں اب کہ آرزو ہی نہیں
یہ دل نامراد کا عالم　　"　　اور سب کچھ ہے آرزو ہی نہیں
کوئی دھڑکن ہے نہ آنسو نہ امنگ　　نامعلوم　　وقت کے ساتھ یہ طوفان گئے

4　The long-lost ventures of the heart,
That send no answers back again.

—LONGFELLOW, *The Fire of Driftwood.*

دل میں کہاں امید و تمنا کا وہ ہجوم　　جگر　　پھرتا ہوں ایک جنت ویراں لئے ہوئے
یہ دل کب عشق کے قابل رہا ہے　　جان جاناں　　کہاں اسکو دماغ و دل رہا ہے
یاس ہے اور خاطر بیتاب　　فانی　　آرزو ہے نہ کوئی حسرت ہے
ہم وہی دل وہی سہی لیکن　　"　　نہ وہ سودا نہ ہم وہ سودائی

# H

## HAIR

1 Those curious locks so aptly twin'd,
Whose every hair a soul doth bind.

—THOMAS CAREW, *To A. L.: Persuasions to Love.*

زلف کو کہنا پریشاں عقل کی دوری ہے یہ — آبرو — تار تار اسکے میں دل ہے عقل کی چوری ہے یہ
ترا سنگار بھی ہے وہ بلا کہ جائے گھر — ذوق — پروئے زلف مسلسل کے تار تار میں دل
کیوں نہ ہر تار میں سو دل ہوں گرفتار کہ زلف — ,, — جیلخانہ ہے محبت کے گرفتاروں کا
جی کو جنجال دل کو ہے الجھاو — میر — یار کے حلقہ حلقہ بالوں کا

2 And when she winds them round a young man's neck,
She will not ever set him free again.

—GOETHE, *Faust: The Hartz Mountain*, L. 335 (Shelley, *tr.*).

اے آبرو اول تو سمجھ پیچ عشق کا — آبرو — پھر زلف سے نکل نہ سکے دل پھنسا ہوا
دام بلا سے انکے کوئی چھوٹتا نہیں — ظفر — حلقے نہیں ہیں زلف کے پھندے ہیں جال کے
دل کا الجھنا اپنے ایسا نہیں کہ سلجھے — میر — ہیں دام زلف میں ہم اسکے اسیر صاحب
کیا امید رہائی رکھے ہم سا رفتہ وارفتہ — ,, — دل اپنا تو زنجیری اس زلف خم در خم کا ہے
نکلا گیا نہ دام سے ہر پیچ زلف کے — ,, — اے وائے یہ بلا زدہ دل مبتلا ہوا
نہ جیا تیری چشم کا مارا — سودا — نہ تری زلف کا بندھا چھوٹا
اب نکل سکتا نہیں ممکن تجھے یاں سے دلا — ,, — زلف کے حلقہ میں ہے جوں نقطۂ پرکار تو

## HAPPINESS

3 Confiding tho' confounded; hoping on,
Untaught by trial, unconvinc'd by proof,
And ever looking for the never-seen.

—YOUNG, *Night Thoughts*, Night viii, L. 126.

حالانکہ عمر ساری مایوس گذری تس پر — میر — کیا کیا رکھے ہیں اسکے امیدوار خواہش
کسی سے ہم کو نہ دنیا میں رہی کوئی امید — سیماب — مگر کسی نہ کسی کے امیدوار رہے

4 There is ev'n a happiness
That makes the heart afraid!

—THOMAS HOOD, *Ode to Melancholy*, l.90.

جب خوشی کا خیال آتا ہے — افسر میرٹھی — دل مایوس کانپ جاتا ہے
ہوں عالم حیرت میں جیتا ہوں نہ مرتا ہوں — عزیز — اب دل کی یہ حالت ہے ہنستے ہوئے ڈرتا ہوں

کس دکھ میں فلک نے علی اکبر کو چھڑایا ۔۔۔ انیس ۔۔۔ بے مہر نے کس ماہ سے اختر کو چھڑایا
قمری نے عجب سرو و سمن بر کو چھڑایا ۔۔۔ کس فصل میں بلبل سے گل تر کو چھڑایا
یوں دم بھی کسی تازہ جواں نے نہیں توڑا
یوں پھول کو بھی باد خزاں نے نہیں توڑا

زیبا نہیں ہے موت ترے سن کے واسطے ۔۔۔ نامعلوم ۔۔۔ کیوں لال ہم نے پالا تھا اس دن کے واسطے
بہار جسکی نہ دیکھی خزاں وہ باغ ہوا ۔۔۔ ,, ۔۔۔ قیامت آگئی گھر شہ کا بے چراغ ہوا
سبزہ نمود تھا کہ جہاں سے گذر گئے ۔۔۔ ,, ۔۔۔ پورے جواں بھی ہونے نہ پائے کہ مر گئے
اس باغ میں شوننم نہ آرام کسی کا ۔۔۔ نعشق ۔۔۔ ٹوٹے نہ الٰہی ثمر خام کسی کا
خزاں بہار میں یارب کوئی نہال نہ ہو ۔۔۔ دبیر ۔۔۔ شباب میں چمن عمر پائمال نہ ہو
سب کو جانا ہے یوں تو پر اے میر ۔۔۔ میر ۔۔۔ حیف یہ ہے کہ تو جوان گیا

1 The sad relief
That misery loves —— the fellowship of grief.

—MONTGOMERY, *The West Indies*, Pt. iii.

اتنا ہی چاہتا ہوں کہ میں اور عندلیب ۔۔۔ بندرابن ۔۔۔ آپس میں درد دل کہیں تک بیٹھ کر کہیں
راقم تلمیذ میر
ذرا قفس سے قفس تو ملا کے رکھ صیاد ۔۔۔ شاہ ۔۔۔ کہ تا اسیر کریں مل کے ایکجا فریاد
قدرت اللہ
تلمیذ جان جاناں

2 Let sorrow lend me words, and words express
The manner of my pity-wanting pain.

—SHAKESPEARE, *Sonnets No. CXI.*

جان پر آبنی ہمدم مری خاموشی سے ۔۔۔ دیوانہ ۔۔۔ بات کچھ بن نہیں آتی ہے اب اظہار بغیر
رائے سرب سنگھ
کہاں تک دم بخود رہئے نہ ہوں کیجے نہ ہاں کیجے ۔۔۔ مومن ۔۔۔ کہاں تک کھائیے غم کب تلک ضبط فغاں کیجے
بھلا ضبط کی بھی کوئی انتہا ہے ۔۔۔ عزیز ۔۔۔ کہاں تک طبیعت کو اپنی سنبھالیں
درد دل کچھ کہا نہیں جاتا ۔۔۔ قائم ۔۔۔ اب تو چپ بھی رہا نہیں جاتا

3 I have
That honourable grief lodg'd here which burns
Worse than tears drown.

—SHAKESPEARE, *Winter's Tale*, Act II, sc. 1, L. 110.

بہا کر آنسوؤں کا آنکھ سے دریا تو کیا حاصل ۔۔۔ ظفر ۔۔۔ فرو کب اس سے میرے دل کی سوزش ہونے والی ہے
آب گریہ سے بجھے کیا آتش غم اے ظفر ۔۔۔ ,, ۔۔۔ بلکہ اس سے اور افزوں سوزش دل ہو تو ہو
اشکوں سے کب بجھے ہے مری سوزش جگر ۔۔۔ ,, ۔۔۔ اک آگ ہے جگر میں بشدت بھری ہوئی
سوز دل کا کیا کرے باران اشک ۔۔۔ غالب ۔۔۔ آگ بھڑکی مینھ اگر دم بھر کھلا

1 Language, thou art too narrow, and too weak
To ease us now ; great sorrow cannot speak.

—JOHN DONNE, *Death.*

For there are........sufferings which have no tongue.

—SHELLEY, *The Cenci*, Act III, sc. 1.

Striving to tell his woes, words would not come ;
For light cares speak, when mighty griefs are dumb.

—SAMUEL DANIEL, *Complaint of Rosamond*, st. 114.

مجھ سے غم پنہاں کا بیاں ہو نہیں سکتا　　اکبر　　دل سینے میں ہے منھ میں زباں ہو نہیں سکتا
کیا کہیں کچھ کہا نہیں جاتا　　میر　　اور چپ بھی رہا نہیں جاتا
کہیں تو کیا کہیں اور بن کہے کیونکر دوا ہووے　　مومن　　بڑی مشکل پڑی کیا چارۂ درد نہاں کیجے
ہجوم نالہ حیرت عاجز عرض یک افغاں ہے　　غالب　　خموشی ریشۂ صد نیستاں سے خس بدنداں ہے

2 But sorrow flouted at is double death.

—SHAKESPEARE, *Titus Adronicus*, Act III, sc. 1, L. 245.

My tongue will tell the anger of my heart,
Or else my heart, concealing it, will break.

—SHAKESPEARE, *Taming of the Shrew*, Act IV, sc. 3.

What, man ! ne'er pull your hat upon your brows ;
Give sorrow words : the grief that does not speak
Whispers the o'er-fraught heart and bids it break.

—SHAKESPEARE, *Macbeth*, Act IV, sc. 3, L. 208.

دم الٹ جائیگا عزیز عزیز　　عزیز　　رہ نہ خاموش کچھ تو کر باتیں
ارے منھ ڈھانپ کے رونے والے　　,,　　دم الٹ جائیگا فریاد تو کر
طاقت ضبط اسقدر لائیں کہاں سے اے فلک　　,,　　اب پھٹے جاتے ہیں کب تک سوز غم پنہاں کریں
ضبط سے جذبات سارے مٹ گئے　　,,　　خون دل کا ہو گیا اس جبر میں
عشق میں دم مارا نہ کبھو تم چپکے چپکے میر کہیے　　میر　　لوہو مل کر منھ سے اب فریاد کرو تو بہتر ہے
جان کا صرفہ نہیں ہے کچھ تجھے کڑھنے میں میر　　,,　　غم کوئی کھاتا ہے میری جان غم کھانے کی طرح
ایوب بھی اگر ہوں تو اک دم نہ کل پڑے　　انیس　　آنسو تھمیں تو منھ سے کلیجہ نکل پڑے
گر ضبط اسی طرح سے فرمائے گی زینب　　,,　　یہ ماتم اولاد ہے مر جائے گی زینب
گر فغاں اچھی نہیں تو چپ بھی رہنا ہے برا　　ذوق　　کچھ تو سینے کا بخار اے دل کبھو نکلا کرے

3 She fell away in her first ages spring,
Whil'st yet her leaf was green, and fresh her rind,
And whilst her branch fair blossoms forth did bring,
She fell away against all course of kind ;
For age to die is right, but youth is wrong ;
She fell away like fruit blown down with wind.

—EDMUND SPENSER, *Lament for Daphnaida.*

1 Come, thou beloved as thou art;
Another sleepeth still
Near thy sweet mother's anxious heart,
Which thou with joy shalt fill.

—SHELLEY, *To William Shelley.*

گود پھیلا کے کبھی کہتی ہے دلبر آجا    دبیر    روح بیچین ہے آجا علی اصغر آجا
دل تڑپتا ہے مرا گود کے اندر آجا    فاطمہ کے لئے آجا پیارے دلبر آجا
بوند پانی کے لئے ہائے تری جان گئی
اماں صدقے گئی واری گئی قربان گئی

2 To weep is to make less the depth of grief.

—SHAKESPEARE, *Henry VI (3rd Part)*, Act II, sc. I.

جی بھر کے جو کرنے کی نہیں گریہ و زاری    انیس    مر جائیں گی صدمے سے پھوپھی جان تمہاری
کی شہ نے نہ رونے کی سوزش سے عافیت    میر    سب تن بدن اس آگ نے اپنا بھسم کیا
سوزش بہت ہو دل میں تو آنسو کو پی نہ جا    ,,    کرتا ہے کام آگ کا ایسی جلن میں آب

3 And sorrow ebbs, being blown with wind of words.

—SHAKESPEARE, *Rape of Lucrece*, L. 1329.

کہتا تھا میر حال تو جب تک تو بیٹھا تھا    میر    کچھ ضبط کرتے کرتے ترا حال کیا ہوا
زباں پر نہ جو حرف غم لائیے گا    جرأت    تو گھٹ گھٹ کے اک روز مرجائیے گا
خموشی سے مصیبت اور بھی سنگین ہوتی ہے    شاد عظیم آبادی    تڑپ اے دل تڑپنے سے ذرا تسکین ہوتی ہے

4 Small griefs find tongues: full casques are ever found
To give, if any, yet but little sound.

—ROBERT HERRICK, *To His Mistress Objecting to Him Neither Toying or Talking.*

نہ تو روتے ہیں نہ ہنستے ہیں نہ بکتے منہ سے    ظفر    دل پہ جو گذر رہے ہے ہم کہہ نہیں سکتے منہ سے
غم سے ہوئی ہے کارروائی یہ دل کی بند    سودا    جلتے ہوئے اب اشک ہی آنکھوں سے تھم رہے
میں کیا کروں اظہار غم ہے بار غم پر بار غم    ذوق    دن رات اک انبار غم میرے دل غمگیں پہ ہے
کثرت میں درد و غم کے نہ نکلی کوئی تپش    میر    کوچہ جگر کے زخم کا شاید کہ تنگ تھا

5 Light griefs can speak; but deeper ones are dumb.

—SENECA, *Hippolytus*, L. 607.

کچھ راز نہاں دل کا بیاں ہو نہیں سکتا    ذوق    گونگے کا سا ہے خواب بیاں ہو نہیں سکتا
تجھے درد کیونکہ سناؤں میں نہ خدا کسی کو دکھاوے یہ
جو کچھ اپنے جی پہ گذرتی ہے کہوں کیا کہ اسکا بیاں نہیں
درد

1 When remedies are past, the griefs are ended
By seeing the worst, which late on hopes depended.

—SHAKESPEARE, *Othello*, Act I, sc. 3.

دل کو کیا کیا سکون ہوتا ہے    جگر    جب کوئی آسرا نہیں ہوتا
سب حسرتوں کا یاس نے کھٹکا مٹا دیا    نا معلوم    جس سے خلش تھی دل میں وہ کانٹا نکل گیا
اے یاس تو نے آکے اسے بھی مٹا دیا    فانی    لذت سی کچھ جو شکوۂ رنج و محن میں تھی

جب یاس ہوئی تو آہوں نے سینے سے نکلنا چھوڑ دیا
اب خشک مزاج آنکھیں بھی ہوئیں دل نے بھی مچلنا چھوڑ دیا
اکبر

ناامیدی نے مٹا دی آرزو    بیخود دہلوی    کام یوں نکلے دل ناکام کے
بہ فیض بے دلی نومیدئ جاوید آساں ہے    غالب    کشاکش کو ہمارا عقدۂ مشکل پسند آیا
کر دیا یاس نے سکون پیدا    میر    اب وہ پہلا سا اضطراب نہیں
مزاجوں میں یاس آ گئی ہے ہمارے    ,,    نہ مرنے کا غم ہے نہ جینے کی شادی

2 What's gone and what's past help,
Should be past grief.

—SHAKESPEARE, *Winter's Tale*. Act III, sc. 2, L. 223.

جس خرابی کا نہیں باقی رہا غم کیا کریں    اکبر    مرگ دل سے ہو گئی تسکین ماتم کیا کریں
مایوسی نے محفوظ کیا امیدوں کی بیتابی سے    ,,    اب اشک بھی تھمتے جاتے ہیں اور دل بھی ٹھہرتا جاتا ہے

3 Weep on! and as thy sorrows flow,
I'll taste the luxury of woe.

—THOMAS MOORE, *Anacreontic*.

وہ دن گئے عزیز کہ ہنستے تھے رات دن    عزیز    ملتا ہے دل کو چین اب آنسو بہانے میں
چندے بجا ہے گریہ و اندوہ و آہ کر    میر    ماتم کدے کو دہر کے تو عیش گاہ کر

4 Nothing speaks our grief so well
As to speak nothing.

—RICHARD CRASHAW, *Upon the Death of a Gentleman*.

کسو کی گوش فہم اے یار شنوائی نہیں ورنہ    سودا    خموشی میں ہماری شور ہے فریاد ہے غل ہے
خموشی میں نہاں خوں گشتہ لاکھوں آرزوئیں ہیں    غالب    چراغ مردہ ہوں میں بے زباں گور غریباں کا
سن میری خموشی سے افسانۂ غم میرا    فانی    دزدیدہ نگاہی سے کر پرسش پنہانی

5 Lament in ryhme, lament in prose,
Wi' saut tears trickling down your nose.

—ROBERT BURNS, *Poor Mailie's Elegy*.

فریاد کی کوئی لے نہیں ہے    غالب    نالہ پابند نے نہیں ہے

1 To think to ground how that fair blossom fell.

—Edmund Spenser, *Lament for Daphnaida.*

هر عضو ریگ گرم پہ تڑپ کے رہ گیا   نامعلوم   اک پھول تھا کہ خاک پہ مرجھاکے رہ گیا
چشم عبرت دیکھ رنگ بے کسی چھا یا ہوا   جوش   خاک پر غنچہ پڑا ہے آہ مرجھایا ہوا
دنیا کی زیب آل رسول زمن کی جاں   انیس   پامال ہو وہ گل جو ہے سارے چمن کی جاں

2 Goethe in Weimar sleeps, and Greece,
Long since, saw Byron's struggle cease.
But one such death remain'd to come.
The last poetic voice is dumb
We stand today by Wordsworth's tomb.

—Matthew Arnold, *Memorial Verses.*

عظمت غالب ہے اک مدت سے پیوند زمیں   اقبال   مہدی مجروح ہے شہر خموشاں کا مکیں
توڑ ڈالی موت نے غربت میں مینائے امیر   ,,   چشم محفل میں ہے اب تک کیف صہبائے امیر
آج لیکن ہمنوا سارا جہاں ماتم میں ہے   ,,   شمع روشن بجھ گئی بزم سخن ماتم میں ہے
چل بسا داغ آہ میت اسکی زیب دوش ہے   ,,   آخری شاعر جہاں آباد کا خاموش ہے

3 My dearest Mary, wherefore hast thou gone,
And left me in this dreary world alone ?

—Shelley, *To Mary Shelley.*

پتا تو هم کو بتاؤ کدھر گئے بیٹا   نا معلوم   ہزار حیف جواں ہو کے مر گئے بیٹا
پدر سے روٹھ کے دادی کے گھر گئے بیٹا   ,,   جہاں میں باپ کو بے آس کر گئے بیٹا

4 But thou art fled, gone down the dreary road,
That leads to Sorrow's most obscure abode ;
Thou sittest on the hearth of pale despair,

—Shelley, *To Mary Shelley.*

پیارو تم اکیلے کبھی نکلے نہیں گھر سے   انیس   رستے سے نہ واقف نہ صعوبات سفر سے
راہیں بھی وہ خالی نہیں جو خوف و خطر سے   ,,   جو خاصہ باری ہیں وہ تھراتے ہیں ڈر سے
یہ راہ وہ ہے جس میں کئی منزلیں ہیں سخت   رند   بستی نہ کوئی ملتی ہے اور نے کوئی درخت

5 O ! grief hath chang'd me since you saw me last,
And careful hours, with Time's deformed hand,
Have written strange defeatures in my face.

—Shakespeare, *Comedy of Errors*, Act V, sc. 1

میرے تغیر حال پر مت جا   میر   اتفاقات ہیں زمانے کے
میرے تغیر حال کو مت دیکھ   ,,   انقلابات ہیں زمانے کے
قابل عبرت ہے میرا بھی تغیر اے عزیز   عزیز   خود میں کہتا ہوں کہ پہلی سی مری صورت نہیں

1 Lift not the festal mask!—enough to know,
No scene of mortal life but teems with mortal woe.

—SCOTT, *The Lord of the Isles,* Canto ii, st. I.

On this hapless earth
There's small sincerity of mirth,
And laughter oft is but an art
To drown the outcry of the heart.

— HARTLEY COLERIDGE, *Address to Certain Goldfishes.*

| | | |
|---|---|---|
| ہر لطیفے کی تہ میں رنج و محن | جوش | ہر ظرافت میں ایک پھیکا پن |
| شرم سے آب آب جولانی | ,, | ہر ہنسی شرمسار کھسیانی |
| خال و خط پر دھواں بناوٹ کا | ,, | کرب بالقصد مسکراہٹ کا |
| چہچہے سرد، زمزمے مجروح | ,, | قہقہے تک تھکے ہوئے بے روح |
| صرف لے دے کے زرق برق لباس | ,, | ولولے اشتہار روح اداس |
| زرد چہرے نقاب زریں میں | ,, | سرد لاشیں لباس رنگیں میں |
| نہ تلاطم نہ تازگی نہ ترنگ | ,, | یہ ہے اونچی سوسائٹی کا رنگ |
| خروش گریہ ہی حامل نہیں غم ہائے پنہاں کا | ,, | یہاں تو ساز کے پردے میں بھی کہرام ہے ساقی |
| تبسم اک بڑی دولت ہے میں بھی اسکا قائل ہوں | ,, | مگر یہ آنسوؤں کا ایک شیریں نام ہے ساقی |
| ساز و مطرب کے کرشموں پہ نہ جانا کہ یہاں | جگر | اکثر اس طرح سے بھی رقص فغاں ہوتا ہے |

2 Time may restore us in his course
Goethe's sage mind and Byron's force;
But where will Europe's latter hour
Again find Wordsworth's healing power?
Others will teach us how to dare,
And against fear our breast to steel;
Others will strengthen us to bear——
But who, ah! who, will make us feel?
The cloud of mortal destiny,
Others will front it fearlessly——
But who, like him, will put it by?

—MATTHEW ARNOLD, *Memorial Verses.*

| | | |
|---|---|---|
| اور دکھلائیں گے مضموں کی ہمیں باریکیاں | اقبال | اپنی فکر نکتہ آرا کی فلک پیمائیاں |
| تلخی دوراں کے نقشے کھینچ کر رلوائینگے | ,, | یا تخیل کی نئی دنیا ہمیں دکھلائینگے |
| اس چمن میں ہونگے پیدا بلبل شیراز بھی | ,, | سیکڑوں ساحر بھی ہونگے صاحب اعجاز بھی |
| ہو بہو کھینچے گا لیکن عشق کی تصویر کون | ,, | مر گیا ناوک فگن مارے گا دل پر تیر کون |

1 Where two raging fires meet together
They do consume the thing that feeds their fury.

—SHAKESPEARE, *Taming of the Shrew*, Act II, sc. 1.

ایک دن وہ تھا کہ ہم کھاتے تھے غم اے شعلہ خو    ظفر    ایک دن یہ ھے کہ غم ہم کو جلا کر کھائے ھے
روز جو کھا ئینگے رنج و غم محبت میں ظفر    ،،    دیکھ لینا اونکو اک دن رنج و غم کھا جا ئینگے
پہلے غم کھا یا کئے ہم رات دن    شاکر میرٹھی    اب ھمیں کھانے لگا غم کیا کریں
کھا گیا جی غم نہاں افسوس    مومن    گھل گئی غم کے مارے جاں افسوس
میں غم کو مجھے کھائے جاتا ھے غم    ذاکر    وہ میری میں اسکی غذا ھو گیا
رنج فراق یار میں جی کو جلا لیا    نامعلوم    غم کھایا اسقدر کہ مجھے غم نے کھالیا

2 Why should I sorrow for what was pain?
A cherished grief is an iron chain.

—STEPHEN VINCENT BENET, *King David*.

دل کو میں اور مجھے دل محو وفا رکھتا ھے    غالب    کس قدر ذوق گرفتاری ھم ھے ھم کو

3 The fairest day must set in night;
Summer in winter ends;
So anguish still succeeds delight,
And grief our joy attends.

—GEORGE LILLO, *Song from "Sylvia"*.

خاتمہ عیش کا حسرت ھی پہ ھوتے دیکھا    اکبر    رو ھی کے اٹھتے ھیں اس بزم سے گانے والے
غم دوست ھے دل رنج سے راحت ھے جہاں میں    امانت    فرحت کا سر انجام ھے آزار امانت
شادی کے بعد غم ھے فقیری غنا کے بعد    حالی    اب خوف کے سوا ھے دھرا کیا رجا کے بعد
کیا سعی طرب کہ جانتا ھوں    جگر    ھر غم ھے مسرت آفریدہ

4 I am not merry; but I do beguile
The thing I am by seeming otherwise.

—SHAKESPEARE, *Othello*, Act II, sc. 1, L. 123.

Our sincerest laughter
With some pain is fraught.

—SHELLEY, *To a Skylark*, st. 18.

سوزش باطن کے ھیں احباب منکر ورنہ یاں    غالب    دل محیط گریہ و لب آشنائے خندہ ھے
دنیا بھی کیا مقام ھے جس میں کہ بارھا    جگر    ھنسنا پڑا ھے قلب مکدر لئے ھوئے

5 O that so fair a flower so soon should fade,
And through untimely tempest fall away.

—EDMUND SPENSER, *Lament for Daphnaida*.

دیکھا یہ رنگ گردش لیل و نہار میں    انیس    تیغ خزاں چلی ھے گلوں پر بہار میں
پھول تو دو دن بہار جانفزا دکھلا گئے    ذوق    حسرت ان غنچوں پہ ھے جو بن کھلے مرجھا گئے

| | | |
|---|---|---|
| راحت آباد جہاں ھے خوب جا | انیس | پھر نہ آئے وہ جہاں سے جو گئے |
| ھستی سے زیادہ ھے کچھ آرام عدم میں | ذوق | جو جاتا ھے یاں سے وہ دوبارا نہیں آتا |
| پھر نہ آئے جو ھوئے خاک میں جا آسودہ | میر | غالباً زیر زمیں میر ھے آرام بہت |
| وہ کیا یہ دل لگی ھے فنا میں کہ رفتگاں | ,, | منہ کر کے بھی نہ سوئے کبھو پھر جہاں کی اور |
| کچھ تو عدم میں ھستی سے آسائش انکو زیادہ ھے | ظفر | پھر نہیں آتے پھر کے ادھر کو جو کہ ادھر کو جاتے ھیں |

1 They are the names of kindred, friend and lover,
Which he so feebly calls – they all are gone——

—SHELLEY, *Death.*

| | | |
|---|---|---|
| مقبروں میں دیکھتے اپنی ان آنکھوں سے ھیں | میر | یہ برادر یہ پدر یہ خویش یہ فرزند ھیں |
| آئی جو یاد رفتگاں روئے قدم قدم پہ ھم | نامعلوم | اس کا مزار دیکھ کر اس کا مزار دیکھ کر |
| پھرا کی شکل یاران گذشتہ چشم گریاں میں | اکبر | ھماری عمر روتے ھی کٹی گور غریباں میں |

2 Fond fool! six feet shall serve for all thy store,
And he that cares for most shall find no more.

—JOSEPH HALL, *Satires,* Ser. ii, sat. 3.

And now he has no single plot of ground,
Excepting that in which he sleeps so sound!

—HENRY HARRISON, *Epitaph for a Real-Estate Dealer.*

| | | |
|---|---|---|
| نہ پھیلا پاؤں تو اپنا حیات چند روزہ میں | اکبر | سمجھ لے قبر میں تیرے لئے جا صرف دو گز ھے |
| خوں کے دریا بہہ گئے عالم تہ و بالا ھوئے | ذوق | اے سکندر کس لئے دو گز زمیں کے واسطے |
| سکندر آئے زمیں ناپتے جو طالب گور | غفلت رامپوری | صدا یہ کان میں آئی دھان تربت سے |
| بس اب نہ کھینچئے گام و رسن سے پیمائش | ,, | یہاں کی ھوگی مساحت جریب قامت سے |

## GRIEF

3 Though little fire grows great with little wind,
Yet extreme gusts will blow out fire and all.

—SHAKESPEARE, *Taming of the Shrew,* Act II, sc. I.

| | | |
|---|---|---|
| آہ سحر نے سوزش دل کو مٹادیا | میر | اس باد نے ھمیں تو دیا سا بجھادیا |
| سوز دروں نے آخر جی ھی کھپا دیا ھے | ,, | ٹھنڈا دل اب ھے ایسا جیسے بجھادیا ھے |
| ھم آپ جل بجھے مگر اس دل کی آگ کو | ذوق | سینے میں ھم نے ذوق جو پایا بجھا ھوا |

4 Nature's law,
That man was made to mourn.

—BURNS, *Man Was Made to Mourn.*

| | | |
|---|---|---|
| پیدا برائے رنج و مصیبت بشر ھوا | انیس | دنیا تو ھے مقام فقط امتحاں کا |

راہ عدم میں درد میں اتنا ہوں تیز رو — درد — پہونچا صبا کا ہاتھ نہ میرے غبار تک
آہ معلوم نہیں ساتھ سے اپنے شب و روز — ,, — لوگ جاتے ہیں چلے جو سو کدھر جاتے ہیں
اے رہروان ملک عدم یہ روا روی — ملا — سنتے نہیں ہزار پکارا کرے کوئی
دنیا سے گذرنا ہی عجب کچھ ہے کہ جس میں — سودا — کوئی نہ کبھو روک سکے راہ کسی کی

1 Where dust and damned oblivion is the tomb
Of honour'd bones.

—SHAKESPEARE, *All's Well that Ends Well*, Act II, sc. 3, L. 147.

یاں رہا نام و نشاں کس کا بہت سے نامی — ظفر — اپنا قبروں میں لئے نام و نشاں بیٹھے ہیں

2 I know thou art gone to the home of thy rest——

—THOMAS, KIBBLE HERVEY, *I Know Thou Art Gone.*

And thy travail shalt thou soon end,
For to thy long home soon shalt thou wend.

—ROBERT MANNYNG (ROBERT DE BRUNNE) *Handlyng Synne*, L. 9195. (1303).

Let me mind the house of dust
Where my sojourn shall be long.

—A. E. HOUSMAN, *A Shropshire Lad*, P. 19.

قریب قبر ہم آئے کہاں کہاں پھر کر — انیس — تمام عمر ہوئی جب تو اپنا گھر دیکھا
دل مرا کیونکر ہو غافل گور سے — قائم — گھر نظر آتا ہے اپنا دور سے
نہ کہ بیٹھے ہو پاؤں پھیلا کر — میر سوز — اپنے گھر جاؤ خانہ آباداں
لوگ کہتے ہیں مر گیا مظہر — جان جاناں — فی الحقیقت میں گھر گیا مظہر
کہتے ہیں منزل دنیا جسے گھر اسکو نہ جان — ظفر — فکر کر خانہ عقبیٰ کا کہ مسکن یہ ہے

3 The most magnificent and costly dome
Is but an upper chamber to the tomb.

—YOUNG, *The Last Day*, Bk. ii, L. 87.

اٹھائیں گے تعمیر مرقد کی اک دن — مہر لکھنوی — عمارات عالی اٹھانے سے حاصل
فنا پر اعتبار زندگی مشکل سمجھتا ہوں — سیماب — وہاں مدفن نکلتا ہے جہاں محفل سمجھتا ہوں

4 They die—the dead return not.

—SHELLEY, *Death.*

The undiscover'd country from whose bourne
No traveller returns.

—SHAKESPEARE, *Hamlet III*, sc. 1, L. 79.

1 There is a calm for those who weep,
A rest for weary pilgrims found,
They softly lie and sweetly sleep
Low in the ground.

—James Montgomery, *The Grave*, stt. 1 and 2.

فردوس ہو اک قبر کا کونہ ہوگا   انیس   مخمل ہمیں خاک کا بچھونا ہوگا
راحت دنیا میں غیر ممکن ہے انیس   ,,   آرام سے ہاں لحد میں سونا ہوگا
عمر بھر وہ غم اٹھایا صبر میں   عزیز   خوب راحت سے بسر کی قبر میں

2 ..........................Repose you here in rest,
Secure from worldly chances and mishaps!
Here lurks no treason, here no envy swells,
Here grow no damned grudges, here are no storms,
No noise, but silence and eternal sleep.

—Shakespeare, *Titus Andronicus*, Act I, sc. 1

Fear no more the heat of the sun,
Nor the furious winter's rages;
Thou thy worldly task has done.

—Shakespeare

Fear no more the lightning-flash,
Nor the all-dreaded thunder-stone;
Fear not slander, censure rash,
Thou hast finished joy and moans.

—Shakespeare.

I go with gladness to my wished rest,
Whereas no worlds sad care, nor wasting woe
May come their happy quiet to molest.

—Edmund Spenser, *Lament for Daphnaida.*

خاموشی میں یاں لذت گویائی ہے   انیس   آنکھیں جو ہیں بند عین بینائی ہے
نے دوست کا جھگڑا ہے نہ دشمن کا فساد   ,,   مرقد بھی عجب گوشۂ تنہائی ہے
نہ غم دوست کا ہے نہ دشمن کا کھٹکا   ,,   نہیں کوئی گھر قبر کے گھر سے بہتر
وسعت جہاں کی چھوڑ جو آرام چاہئے میر   میر   آسودگی رکھے ہے بہت گوشۂ مزار
اک گوشۂ عافیت جہاں میں ہم نے   ,,   دیکھا تو محلۂ خموشاں دیکھا
آسودگی جو چاہے تو مرنے پہ دل کو رکھ   ,,   آشفتگی طبع بہت کم ہے زیر خاک

3 Oh, whither hasten ye, that thus ye press,
With such swift feet life's green and pleasant path.

—Shelley, *Sonnets, Ye Hasten to the Grave!*

1 Silence and Twilight, unbeloved of men,
Creep hand in hand from yon obscurest glen.

—SHELLEY, *A Summer Evening Church-yard.*

آسماں بادل کا پہنے خرقۂ دیرینہ ھے   اقبال   کچھ مکدر سا جبین ماہ کا آئینہ ھے
کس قدر اشجار کی حیرت فزا ھے خاموشی   ,,   بربط قدرت کی دھیمی سی نوا ھے خاموشی

باطن ھر زرہ عالم سراپا درد ھے
اور خاموشی لب ھستی پہ آہ سرد ھے

2 The boast of heraldry, the pomp of pow'r,
And all that beauty, all that wealth e'er gave,
Awaits alike th' inevitable hour,
The paths of glory lead but to the grave.

—THOMAS GRAY, *Elegy Written in a Country Church-yard*, L. 3[illegible] (1751).

کیا یہی ھے ان شہنشاھوں کی عظمت کا مآل   اقبال   جنکی تدبیر جہاں بانی سے ڈرتا تھا زوال
رعب فغفوری ھو دنیا میں کہ شان قیصری   ,,   ٹل نہیں سکتی غنیم موت کی یورش کبھی

بادشاھوں کی بھی کشت عمر کا حاصل ھے گور
جادۂ عظمت کی گویا آخری منزل ھے گور

عبرت کہے ھے قبر سکندر کو دیکھ کر   ظفر   یارو کچھ اعتبار نہیں ملک و مال کا
منعم اس دولت دنیا پہ نہ کر دیکھ غرور   ,,   سیکڑوں گور میں کیا کیا نہیں بہرام دبے
یہ غرور جاہ غافل وہ ھنسی کی بات ھے   ,,   خاک میں جم گور میں بہرام سن کر ھنس پڑے
زیر خاک آخر آئے گا اک دن   تنہا   گو تو ھو بادشاہ ھفت اقلیم

3 Ah me! What boots us all our boasted power,
Our golden treasure, and our purple state.
They cannot ward the inevitable hour,
Nor stay the fearful violence of fate.

—RICHARD WEST, *Monody on Queen Caroline* (1737).

صاحب تخت و تاج بھی موت سے یاں نہ بچ سکے   اکبر   جاہ و حشم سے کیا ھوا کثرت زر نے کیا کیا
آدمی خاک کرے بل کہ اجل کے آگے   ظفر   اے ظفر اسکا نکل جائے ھے اک آن میں بل

4 Both, heirs to some six feet of sod,
Are equal in the earth at last.

—J. R. LOWELL, *The Heritage.*

کتنے مفلس ھو گئے کتنے تونگر ھو گئے   ذوق   خاک میں جب مل گئے دونوں برابر ھو گئے

1 The solitary, silent, solemn scene,
Where caesars, heroes, peasants, hermits lie,
Blended in dust together; where the slave
Rests from his labours; where th' insulting proud
Resigns his powers, the miser drops his hoard:
Where human folly sleeps.

—JOHN DYER, *Ruins of Rome*, L. 510.

Earth to earth and dust to dust!
Here the evil and the just,
Here the youthful and the old,
Here the fearful and the bold,
Here the matron and the maid
In one silent bed are laid;
Here the sword and sceptre rust—
Earth to earth and dust to dust.

—GEORGE CROLY, *A Dirge.*

لے گیا تھا طرف گور غریباں دل زار — اقبال — کیا کہیں ہم سے جو کچھ واں کا تماشا دیکھا
وہ جو تھے رونق آبادی گلزار جہاں — ,, — سر سے پا تک انہیں خاک رہ صحرا دیکھا
کل تلک محفل عشرت میں جو تھے صدر نشیں — ,, — قبر میں آج انہیں بے کس و تنہا دیکھا
بسکہ نیرنگی عالم یہ اسے حیرت تھی — ,, — آئینہ خاک سکندر کو سراپا دیکھا

سر جمشید کے کاسے میں بھری تھی حسرت
یاس کو معتکف تربت دارا دیکھا

گزر ناگاہ جو میرا ہوا شہر خموشاں میں — ناسخ — عجب نقشہ نظر آیا وہاں شاہان عالم کا
کہیں آئینۂ زانو سکندر کا شکستہ تھا — ,, — کسی جانب پڑا تھا کاسۂ سر خاک میں جم کا

2 Here are sands, ignoble things,
Dropt from the ruined sides of kings.

—FRANCIS BEAUMONT, *On the Tombs of Westminster Abbey.*

سر خاک شہنشاہان عالم کہتی ہے عبرت — اکبر — قدم رکھے بچا کر آئے جو شہر خموشاں میں
پئے تسلیم سر جھکتا تھا سب کا جن کے ایواں میں — ,, — انہیں کی خاک اب پامال ہے گور غریباں میں

3 Build houses of five hundred by a hundred feet,
Forgetting that of six by two.

—FIELDING, *Tom Jones*, Bk. ii, ch. viii.

ظفر رہتا ہے جسکو گور کی تنگی کا ڈر ہر دم — ظفر — مکاں وہ کب بنا کر با فراغ اونچا دکھاتا ہے
رہ کے محلوں میں نہ بھولو قبر کی تعمیر کو — قیس لکھنوی — ہوش میں یا خواب میں ہو سوچ لو تعبیر کو
لحد کی فکر بھی لازم ہے منعم قصر عالی میں — اکبر — مآل کار بھی کچھ سوچ لے اے بے خبر اپنا

## ALMIGHTY GOD

1 What man has written man may read;
But God fills every root and seed
With cryptic words, too strangely set,
For mortals to decipher yet.

—CHARLES DALMON, *Documents.*

درک کیا اس درس گہ میں سہر عقل و ہوش کو — میر — کس کے تئیں ان صورتوں میں معنی کا ادراک تھا
قربان صنعت قلم آفرید گار — انیس — تھی ہر ورق میں صنعت ترصیع آشکار
عاجز ہے فکرت شعرائے ہنر شعار — ,, — ان صنعتوں کو پائے کہاں عقل سادہ کار

2 Thy throne is darkness in th' abyss of light,
A blaze of glory that forbids the sight.

—JOHN DRYDEN, *A Prayer.*

God is light
And never but in unapproached light
Dwelt from eternity.

—MILTON, *Paradise Lost.* Bk. iii

پتلی کی طرح نظر سے مستور ہے تو — انیس — آنکھیں جسے ڈھونڈتی ہیں وہ نور ہے تو

3 The Somewhat which we name but cannot know,
Ev'n as we name a star and only see
Its quenchless flashings forth, which ever show
And ever hide him, and which are not he.

—WILLIAM WATSON, *Wordsworth's Grave,* St. 6.

تاروں کی جیسے دیکھی ہیں آنکھیں لڑانیاں — میر — اس بے نشاں کی ایسی ہیں چندیں نشانیاں
کوئی تو ماہ پارہ ہے اس رواق میں بھی — ,, — چشمک کرے ہیں ہر شب جسکی طرف ستارے
رہا کرتے ہیں لبریز نوا پردے ستاروں کے — صفی — چھڑا رہتا ہے اس محفل میں ساز اسرار پنہاں کا

4 O Queen of queens
How dost thou excel,
No thought can think
No tongue of mortal tell.

—SHAKESPEARE.

ثنائے جہاں آفریں ہے محال — میر — زباں اس میں جنبش کرے کیا مجال
ادراک کو ہے ذات مقدس میں دخل کیا — ,, — ادھر نہیں گزار گمان و خیال کا
نور خدا کی مدح بشر کی ہے کیا مجال — انیس — پہونچا کہیں نہ خیل ملک کا جہاں خیال
تو ہے خیال سے بلند تیرا خیال ہو تو کیا — قوی امروہوی — تیری صفت میں عقل کو لاف کمال ہو تو کیا

# TABLE OF CONTENTS

شاہی اور جاگیردارانہ دَور اور درباری فضا میں، چاہے وہ جس ملک میں بھی وجود پذیر ہو، یکسانیت نظر آتی ہے۔ قومی زوال کے زمانے میں ذہن ایک ہی طرح سوچتے ہیں اور قومی انقلاب اور تغیر کے عہد میں ملتے جلتے تصورات جنم لیتے ہیں۔ اس طرح اس انتخاب کی مدد سے مطالعہ کی اور راہیں بھی کھُل سکتی ہیں۔

انھیں باتوں کو پیش نظر رکھ کر میں اس انتخاب کا خیر مقدم کرتا ہوں اور علی مہدی زیدی کو مبارکباد دیتا ہوں کہ انھوں نے صحیح ذوق کی رہنمائی میں یہ کام انجام دیا ہے اور اسے لباسِ جمیل سے آراستہ کرکے اُردو ادب کے خزانے میں اضافہ کیا ہے۔

---

یہ پتہ لگانا بہت دشوار ہے کہ خاص قسم کے تصورات پہلے کس ذہن میں اور کس ملک میں پیدا ہوئے، کہاں کہاں کا سفر کرکے کہاں پہونچے لیکن اس مجموعہ میں جو متوازی اور مماثل اشعار تلاش کرکے یکجا کیے گئے ہیں ان کے متعلق اس قسم کا شک نہیں کیا جاسکتا کیونکہ دورِ قدیم اور دورِ متوسط کے جن شعرائے اُردو کے کلام سے مثالیں پیش کی گئی ہیں وہ انگریزی زبان اور خیالات سے بالکل ناواقف تھے۔ سترھویں صدی کے شیکسپیئر اور ملٹن کا انیسویں صدی کے غالب اور مومن کا ہم خیال ہونا اس بنا پر نہیں ہے کہ ان عظیم المرتبت انگریزی شعراء کے افکار ہندوستانی شعراء کے سامنے تھے بلکہ اس لئے ہے کہ انسانی افکار اور جذبات میں جو یکرنگی پائی جاتی ہے وہ کبھی کبھی اسی طرح زمان و مکان کی حدوں کو پار کرکے مختلف دلوں اور دماغوں میں اپنا جلوہ دکھاتی اور آئینہ قلب پر اپنا عکس ڈالتی ہے - یہی وہ بنیاد ہے جس کی وجہ سے یہ کہا گیا ہے کہ بڑے دماغ ایک ہی طرح سوچتے ہیں -

علی مہدی صاحب نے اس بات کا خاص التزام رکھا ہے کہ وہ صرف ان شعراء کے کلام سے مماثلتیں تلاش کریں جن کے بارے میں تقریباً یقینی طور پر یہ معلوم ہو کہ وہ انگریزی ادبیات سے ناواقف تھے تاکہ مماثلت کا یہ حُسنِ اتفاق اور زیادہ متحیر کن معلوم ہو۔ اسی کے ساتھ انھوں نے اس بات کو بھی ملحوظ رکھا ہے کہ جہاں تک ممکن ہو اُردو کے انھیں شعراء کا کلام پیش کیا جائے جنھیں تقریباً ثقاہت کی اور استناد کا درجہ حاصل ہے - اس بات میں بھی انھیں حیرت انگیز کامیابی ہوئی ہے - ان کے مشکل پسند ذوق نے اپنے لئے آسان نہیں دشوار راستہ تلاش کیا ہے اور پابندیوں کے اندر رہ کر اپنے مقصد میں کامیابی حاصل کی ہے -

مماثلت کی صورتیں اکثر بڑے نازک طریقے پر سامنے آتی ہیں - کبھی خیال، کبھی جذبہ، کبھی لہجہ، کبھی اندازِ بیان ذہن کو اس اندرونی ہم آہنگی یا یکرنگی کی جانب متوجہ کردیتا ہے جو موقع کے لحاظ سے بظاہر ایک دوسرے سے بہت دور نظر آتے ہیں - میں راسخ عظیم آبادی کے ایک انتخاب کا مطالعہ کرتے ہوئے جب اس شعر پر پہونچا ؎

اُن بن جینا کہ جان دینا — راسخ! کہو کیا قرار پایا!

تو معاً مجھے عاشق کی اس ذہنی کشمکش کا اندازہ ہوا جو شیکسپیئر نے ہیملٹ میں یہ کہہ کر پیش کی

To be or not to be that is the question !

جہاں تک موقع کا تعلق ہے شہزادہ ہیملٹ یہ خود کلامی اس وقت کرتا ہے جب اسے اپنی محبت میں اُلجھن، ماں کے کردار کے متعلق شک اور چچا سے باپ کے قتل کی انتقام لینے کی خواہش سب مل جُل کر اقدام خودکشی کے جذبہ میں تبدیل ہوجاتی ہیں اور مرگ و زیست کا مسئلہ ایک ایسے نقطہ پر آکر ٹھہر جاتا ہے جہاں فیصلہ آسان نہیں رہتا - راسخ کا شعر محض عاشق کی نفسیاتی کیفیت کو پیش کرتا ہے لیکن واقعات کی تفصیل سے الگ ہوکر دیکھا جائے تو دونوں جگہ بنیادی جذبہ ایک ہی ہے - حصولِ مقصد میں رکاوٹوں کا احساس کرکے جینے یا مرنے کا فیصلہ کرنا موقع کی مماثلت مکمل نہ سہی خود کلامی کا انداز دونوں جگہ یکساں کیفیت پیدا کرتا ہے -

میرا خیال ہے کہ یہ ایک لحاظ سے بنیادی کام ہے جو شائع ہو رہا ہے - اب اس کو پیشِ نظر رکھ کر کوئی نقاد شاعروں کے عمل تخلیق کی نفسیاتی گتھیوں کو سلجھا سکتا ہے - اور اس طرح کی یکسانیت اور مماثلت کے اسباب تلاش کرسکتا ہے - کبھی شعراء کے ملتے جلتے انفرادی حالات اور کبھی قومی اور ملکی تاریخ کے ملتے جلتے موڑ ایک ہی طرح کے خیالات اور جذبات پیدا کرتے ہیں،

ت سے نکات غزل کی بزم میں اجنبی نہیں معلوم ہوتے کیونکہ وہ بھی شاعر کی ذہنی نہیں بلکہ قلبی کیفیات کے آئینہ دار ہوتے ہیں۔ اس وجہ سے ہر زبان کی غنائی شاعری ایک اندرونی مماثلت اور کیفیاتی مشابہت رکھتی ہے گویا وہ عالمی انسانوں کے دلوں کی آواز ہے جو گیتوں میں ڈھل گئی ہے۔

یوں تو اجنبی دلوں کی کیفیات بھی، اشاروں اور کنایوں، چہرے کی شکنوں اور جسمانی حرکتوں سے سمجھی جا سکتی ہیں لیکن جو شخص متعدد زبانیں جانتا ہے وہ ان کیفیات کا پتہ مختلف ملکوں اور قوموں کی شاعری میں بھی لگا سکتا ہے۔ مولانا محمد حسین آزاد نے ایک موقع پر کہا تھا کہ جن کے پاس اجنبی زبانوں کی کنجی ہے وہ وہاں کے قفلوں کو کھول کر اپنی زبان کے خزانے میں اضافہ کر سکتے ہیں۔ یہ بات اس حیثیت سے بڑی اہمیت رکھتی ہے کہ اس سے زبان و ادب کا دامن وسیع ہونے کے ساتھ ساتھ یہ راز بھی منکشف ہوتا ہے کہ مختلف خطّوں میں رہنے کے باوجود انسان خاص خاص حالات میں ایک ہی طرح سوچتے اور محسوس کرتے ہیں۔ سید علی مہدی زیدی کے ہاتھ میں بھی ایک ایسی کنجی ہے۔ وہ اپنے ادب سے گہرا شغف اور والہانہ محبت رکھنے کے ساتھ ساتھ انگریزی ادب کے رنگ و روپ کے شیدائی بھی ہیں اور مشرقی گُل و ریحاں کے ساتھ ساتھ وہ مغربی پھولوں کی شمیم و نکہت کے بھی دلدادہ ہیں۔ وسیع مطالعہ نے ان کی نگاہ میں وسعت، اور غور و فکر کی عادت نے گہرائی پیدا کر دی ہے۔ اس لئے جب وہ ایک زبان کے اساتذہ کا مطالعہ کرتے ہیں تو دوسری زبان کے اساتذہ کے ملتے جُلتے جذبات اور تصورات بھی ان کے ذہن پر اپنا عکس ڈالتے ہیں اور ان کی نگاہیں زبانوں کے فرق سے گذر کر ان کی اندرونی مماثلت کا احاطہ کر لیتی ہیں۔ یہ بات صالح اور لطیف ذوقِ سلیم، ذکاوتِ طبع اور پرشوق قوتِ مطالعہ کے بغیر حاصل نہیں ہو سکتی اور زیدی صاحب ان نعمتوں سے بہرہ ور ہیں۔

بادی النظر میں یہ بات بڑی آسان معلوم ہوتی ہے کہ انگریزی اور اُردو کے مستند اور مقبول شعرا کے کلام کے مطالعہ کے دوران میں کچھ ملتے جلتے خیالات تلاش کر لئے جائیں لیکن دو مختلف زبانوں کے ہزارہا صفحات کا مطالعہ کر کے ہم معنی اشعار کا انتخاب کر لینا اور انھیں مختلف عنوانات کے تحت جمع کرنا غیر معمولی محنت اور صبر آزما جانفشانی کا مطالبہ کرتا ہے۔ جو کام کئی ادیبوں اور سخن سنجوں کے مِل جُل کر کرنے کا تھا وہ زیدی صاحب نے تنہا کیا ہے اور ایسی خوش اسلوبی سے کیا ہے کہ ہر صاحبِ ذوق ادیب اور ہر حوصلہ مند محقق ان پر رشک کر سکتا ہے۔ مشرق و مغرب کے حسین اور جاذبِ نظر پھولوں سے آراستہ کیا ہوا یہ گلدستہ انگریزی اور اُردو جاننے والوں کے مشامِ جاں کو معطر بھی کرے گا اور انسانی جذبات اور تصورات کی بنیادی یکسانیت کی طرف متوجہ کر کے یہ بھی واضح کرے گا کہ دُنیا کا اچھا اور عظیم ادب سارے انسانوں کی ملک ہے۔

جہاں تک مجھے معلوم ہے یہ اپنی نوعیت کا پہلا انتخاب ہے جو اتنے عظیم الشان پیمانے پر شائع کیا جا رہا ہے۔ یہ محض تالیف نہیں تخلیق ہے کیونکہ تخلیقی ذہن کے بغیر اشعار کی بنیادی مماثلت کا تلاش کرنا ناممکن ہے۔ اِس مجموعہ کی اشاعت سے یقیناً اُردو ادب کا دامن وسیع ہوگا اور دونوں زبانوں کے واقف کاروں اور طالب علموں کو یہ دیکھ کر حیرت انگیز مسرت ہوگی کہ ایک دوسرے کی زبان سے واقف ہوئے بغیر دو دور دراز ملکوں کے شعرا کس طرح ایک دوسرے سے تعجب خیز حد تک قریب ہیں۔

موجودہ زمانے میں جب رسل و رسائل کی غیر معمولی آسانیاں حاصل ہو گئی ہیں مختلف ملکوں اور قوموں کا ایک دوسرے کے خیالات سے واقف ہونا، چراغ سے چراغ جلانا اور متاثر ہو کر ویسے ہی خیالات کا اظہار کرنا ایک عام بات ہے۔ اس لئے

# تعارف

از پروفیسر سیّد احتشام حسین صاحب ایم۔اے صدر شعبہ اُردو الہ آباد یونیورسٹی

انسانی جذبات اور احساسات مختلف شکلوں میں اور مختلف وسیلوں سے ظاہر ہوتے ہیں۔ کبھی اعضائے جسم کی متوازن اور ہم آہنگ حرکات سے رقص کا روپ اختیار کرتے ہیں کبھی خطوط اور رنگ کی آمیزش سے تصویر بنتے ہیں کبھی دھات اور پتھر کے مادّی پیکروں میں ڈھل کر مجسمہ کی شکل جنم لیتے ہیں۔ اور کبھی زبان سے ادا ہو کر شعر کہلاتے ہیں۔ اس طرح ذرائع اظہار کے بدلنے کے باوجود جذبات کی سطح پر ان کی یک رنگی برقرار رہتی ہے۔ یہ حقیقت کسی نہ کسی شکل میں تاریخ کے ہر عہد اور وسیع دنیا کے ہر خطہ میں نظر آتی ہے۔ اور چونکہ زبان ایک ایسا عام آلۂ اظہار ہے جس سے کوئی پسماندہ سے پسماندہ علاقہ اور غیر متمدن سے غیر متمدن قوم محروم نہیں ہے۔ اس لئے شاعری بڑی آسانی سے ہر ملک میں جذبات کے اظہار کا ذریعہ بن جاتی ہے اور اگر ساری دُنیا کی زبانیں سمجھ میں آنے لگیں تو ہم بڑی آسانی سے یہ دیکھ سکیں کہ ہر جگہ کی شاعری میں بعض بنیادی جذبات جیسے محبت میں کرب اور بے چینی، ہجر میں درد، وصل میں لذّت، انتظار میں تکلیف، رقابت میں رشک، عجیب واقعات پر حیرت، حسین مناظر پر خوشی، بُرائی سے نفرت، اچھائی سے محبت، بدصورتی سے اجتناب، خوبصورتی کی طرف میلان، ایثار اور قربانی کی تعریف، مکر و دغا کی بُرائی، وطن سے عشق، جلا وطنی سے دُکھ، اپنی قوم اور قبیلہ کے لئے جذبۂ افتخار، دشمنوں کے لئے جذبۂ انتقام، اَن دیکھی لامعلوم قوتوں سے خوف اور انھیں رام کرنے کے لئے اظہارِ عبودیت، زندگی کے رازہائے سربستہ کو کھولنے کا شوق اور عناصرِ فطرت پر قابو پانے کی خواہش کسی نہ کسی شکل میں ضرور پائے جاتے ہیں۔ اِس کا سبب اس کے سوا اور کچھ نہیں کہ چاہے ہماری زبانیں مختلف ہوں لیکن ہمارے دلوں کی زبان ایک ہے اور اگر شاعری دل کی زبان نہیں تو کچھ بھی نہیں۔

شاعری میں جذبات اور محسوسات پر اِس قدر زور دینے کا مطلب یہ نہیں ہے کہ اس میں فکر و خیال کی بالکل گنجائش نہیں ہوتی۔ تاہم اس مسئلے پر غور کرتے ہوئے یہ حقیقت نظر انداز نہیں کی جا سکتی کہ فنی حیثیت سے افکار اور خیالات بھی جذبہ کی شدت سے گذر کر ہی شعر کا قالب اختیار کرتے ہیں۔ نفسیات کے علماء نے وجدان اور تفکر کے اختلاف پر بہت زیادہ زور دیا ہے۔ اور حقیقت یہ ہے کہ یہ دونوں چیزیں عمل کی دو مختلف اور واضح منزلوں کا پتہ دیتی ہیں۔ لیکن عالمی شاعری کا ایک بڑا حصہ وجدان، داخلیت، دروں بینی اور اظہارِ جذبات ہی کی حد میں آتا ہے۔ ہر زبان کی غنائی شاعری اپنی تخلیق کے لئے داخلیت ہی کا سہارا لیتی ہے۔ اُردو غزل تو خصوصیت کے ساتھ دل کی دھڑکنوں اور جذبہ کی ہیجانی کیفیتوں سے وجود میں آتی ہے۔ اس کا فکری عنصر بھی اسی وقت پسندیدہ شکل اختیار کرتا ہے جب اس میں جذبہ کی شدت نے رنگ بھر کر اُسے دل کی آوازوں میں تبدیل کر دیا ہو۔ زندگی کے مسائل پر بہت سے خیالات اور تصورات کے

اس تالیف میں صرف اساتذہ اور مستند شعراء کے نمونۂ کلام پر اکتفا کی گئی ہے۔ کم مایہ یا غیر مستند شعراء کے کلام سے احتراز کیا گیا ہے پھر بھی ہزاروں اشعار میں دس پانچ شعر غیر معیاری شامل ہو جانا قابل عفو ہے۔

علاوہ ازیں انگریزی زبان کے ساتھ دوسری مغربی زبانوں کے وہ شعراء بھی شامل کر لئے گئے ہیں جن کے کلام کے ترجمے انگریزی میں موجود ہیں۔

آخر میں یہ عرض کر دینا بیجا نہ ہوگا کہ جو خامیاں اس تالیف میں موجود ہیں ان کا احساس پڑھنے والوں سے زیادہ شاید خود لکھنے والے کو ہے۔ مگر ناظرین کرام کے حسن انتخاب سے یقین ہے کہ 'خارہائے معائب کو ہٹا کر گلہائے محاسن چن لیں گے'۔ اس 'دوستان یک رنگ' کی تلاش میں سیکڑوں کانٹوں کی آغوش میں چند پھول بھی مل جائیں تو میری سعی مشکور ہے۔

اتفاق و اختلاف اپنے اپنے مذاق کے مطابق حسن زیست کی صباحت و ملاحت ہیں۔ کہیں میری یہ چند سطریں 'از دل خیزد بر دل ریزد' کا مصداق ہوں گی اور کہیں جہاد بالقلم کا موقع فراہم کر دیں گی۔ ذاتی طور پر صرف اس قدر عرض کروں گا کہ اس تالیف سے محض ادب کی ایک ادنیٰ خدمت مقصود ہے اب خواہ یہ 'نقش ارژنگ ہو، یا 'کاداک لکیریں'۔

نہ ستائش کی تمنا نہ صلہ کی پروا　　　گر نہیں ہیں مرے اشعار میں معنی نہ سہی

اس۔ اے۔ مہدی (علیگ)

پوسٹ بکس نمبر ۵۰۳

ممباسہ، کینیا۔ ایسٹ افریقہ

Full many a gem of purest ray serene
The dark, unfathom'd caves of ocean bear:
Full many a flower is born to blush unseen,
And waste its sweetness on the desert air.

THOMAS GRAY

بسا جواہر تابان و گوہر غلطاں — بہ سینۂ بحر عمیق در افتاد
بسا گلے کہ شگفتست و کس ندید آں را — کہ بوئے خویش بویرانہ مید ہد برباد

ان سب سے الگ ایک خطرناک امت ہوتی ہے جس کا مبلغ علم غایت درجہ محدود ہوتا ہے مگر جسے بات کہنے کا ڈھنگ خوب آتا ہے۔ یہ گروہ اپنے سطحی تخیلات کو ایسے لطیف پیرایہ میں بیان کرلیتا ہے جواکثریت کی سطح ذہنی کے موافق ہوتا ہے اسی بنا پر یہ حضرات سُفہا، وعوام میں اس قدر مقبول ہوجاتے ہیں کہ اساتذہ کو طاق پر بٹھا دیتے ہیں۔ جائزہ لیجئے تو ہر دَور میں، خصوصًا موجودہ دَور میں، اس نوع کے بے شمار شعراء و ادیب ملیں گے۔ یہ ادب کو بڑا ہی سطحی اور کھوکھلا بنا دیتے ہیں مگر افسوس ہے کہ ان کا قلم نہ کبھی پہلے کوئی روک سکا ہے اور نہ اب روک سکتا ہے۔ ادب کا انحطاط اُن کی قوت کا ضامن ہے۔ ان کی 'مشقِ ناز' کے نتیجے میں جو 'خونِ ادب' ہوتا ہے اس کو 'اپنی گردن' پر لینے والے بے شمار عشاق مل جاتے ہیں۔

جو احوال وحقائق اوپر مذکور ہوئے ان سے انگریزی اور اُردو بلکہ جملہ السنۂ عالم کے ادبیات ہر دَور میں متاثر ہوتے رہے ہیں اور ہر ادب کی تعمیر وتخریب میں ان کی تاثیر کارفرما رہی ہے۔ چنانچہ مندرجہ بالا جائزہ کے بعد کسی ادب کو مکمل یا بے داغ کہنا یا ایک کو دوسرے پر بطور کلیہ ترجیح دینا بجا نہیں ہے۔

دل تو یہ چاہتا تھا کہ اس موقع پر انگریزی اور اُردو شعراء کے کلام کے یکساں نمونے لے کر سیر حاصل تنقید وتبصرہ کیا جائے مگر یہ ایک ایسا موضوع ہوگا کہ صرف چند صفحات پر اس کو ختم کر دینا نہ صرف بد ذوقی ہوگی بلکہ مضمون تشنہ رہ جائے گا لہذا جو 'تہیۂ طوفان' کئے بیٹھا ہو اُسے 'نہ چھیڑنا' ہی مناسب ہے معلوم نہیں 'جوشِ اشک' کیا رنگ لائے۔ شاید متنِ کتاب کی ضخامت ہی ناظرین پر بارِ خاطر ہو، مقدمے کے اطناب سے ان کے تحمل کو مزید آزمائش میں ڈالنا قرینِ مصلحت نہیں۔ بہرحال اس وقت ناظرین کے پیشِ نظر اُردو اور انگریزی شعراء کا وہ نمونۂ کلام ہے جس میں ایک ہی موضوع پر یکساں اظہارِ خیال کیا گیا ہے اور جو اکثر وبیشتر ایک دوسرے کا لفظی ترجمہ معلوم ہوتا ہے۔ یہ سعی نہیں کی گئی ہے کہ اُردو اور انگریزی شعراء کے بہتر اور کمتر کلام کے نمونے مقابل میں لاکر ایک دوسرے کو بہتر یا کمتر ثابت کیا جائے بلکہ یہ اوراق ایک عام مطالعہ اور غیر جانب دارانہ تحقیق کا ماحصل ہیں۔ مجموعی طور پر کس زبان کے شعراء کا کلام زیادہ ممتاز و موثر نظر آتا ہے، اصحابِ نظر اور اربابِ علم اس کا فیصلہ خود فرمائیں۔ کتاب میں کہیں کہیں نظم کے پہلو بہ پہلو انگریزی نثر بھی موجود ہے۔ یہ اس بنا پر ہے کہ جستجو کے دوران میں جہاں کہیں مغربی مشاہیر کے اقوال مشہور اُردو کے اشعار کے بالکل مطابق پائے گئے ان کو بھی نقل کر دیا گیا۔

یہ التزام بھی رکھا گیا ہے کہ موجودہ دَور کے انگریزی داں اُردو شعراء کو شامل نہ کیا جائے تاکہ دانستہ یا نادانستہ سرقہ یا توارد کا سوال ہی نہ پیدا ہو۔ پھر بھی دو چار شعراء ایسے شامل ہوگئے ہیں جو انگریزی داں ہیں مگر اُن کا معیار بلند سرقہ کی پستی سے مسلمًا بالاتر ہے۔

یہ چند صفحات ہمارے ان مغرب زدہ حضرات کے لئے لمحۂ فکریہ پیدا کرسکیں جن کے لئے اکبرؔ نے فرمایا ہے -

فخریہ میں نے جو اشعار پڑھے سعدی کے　　　فخریہ آپ سنانے لگے نظمِ ملٹن
شیخ سعدی تو بزرگوں میں مرے تھے لے دوست　　　آپ کے کون تھے ملٹن پیشوں حضرت من

یہ نیم حکیم و نیم مُلّا قسم کے نقاد اُردو اور انگریزی شعرا کے اسلوب بیان میں امتیاز کرنے سے قاصر ہوتے ہیں اس لئے کہ یا تو انگریزی زبان پر پوری قدرت نہیں رکھتے یا اُردو پر بلکہ ان میں بعض تو دونوں زبانوں ہی سے محض سرسری طور پر شناسا ہوتے ہیں اگر کسی کو استقراء و استیعاب کا شوق بھی ہوتا ہے تو انگریزی ادب اس کا مرکز توجہ قرار پاتا ہے، بیچاری اُردو گھر کی لونڈی یعنی مادری زبان ہونے کی سزا میں اس عزت افزائی کے قابل نہیں سمجھی جاتی - یہ انسان کی فطرت ہے کہ جو شے اس کے قبضے میں ہو یا مقابلۃً آسانی سے میسر آجائے اس کی قدر اس شے کے مقابل کم ہوتی ہے جو اس کے پاس نہیں یا جو کمیاب ہو اور دقت سے حاصل ہو خواہ وہ شے اس کی موجودہ ملک سے کمتر ہی کیوں نہ ہو۔ لہذا یہ عمومی حکم لگانا کہ انگریزی شاعری برتر ہے اور اُردو نظم کمتر، محض مہمل ہے۔ جن حضرات کو ان دونوں زبانوں پر یکساں عبور ہے وہ اگر ان زبانوں کے شعراء کا بنظر غائر مطالعہ فرمائیں تو انھیں معلوم ہوگا کہ گلہائے رنگارنگ اور خس و خاشاک دونوں ہی گلستانوں میں موجود ہیں - جواہر پارے اور سنگ ریزے اس معدن میں بھی اور اس میں بھی - لطفِ زبان اور لطافتِ بیان یکساں طور پر دونوں زبانوں کے شعرا میں موجود - رفعتِ خیال و شوکتِ الفاظ یہاں بھی اور وہاں بھی - زیست کے تلخ و شیریں، عمیق و دقیق حقائق اپنے اپنے انداز میں دونوں ہی زبانوں کے اہلِ فکر نے بیان کئے ہیں جن کے مطالعہ سے ذہن انسانی یکساں طور پر متاثر و لطف اندوز ہوتا ہے - سیدھے سادے الفاظ میں یوں سمجھئے کہ جو لوگ وائلن اور ستار دونوں کے قوانین و اصول سے یکساں طور پر واقف ہیں وہ جب ان آلات موسیقی کو ماہرین فن سے سنیں گے تو دونوں سے یکساں طور پر حظ اٹھائیں گے مگر اُن یک فنوں کی رائے سند نہیں سمجھی جاسکتی جن کو ایک موسیقی میں تو دخل ہے لیکن دوسرے سے نابلد ہیں - لہذا تقاضائے انصاف یہ ہے کہ جب تک اُردو اور انگریزی میں یکساں دستگاہ حاصل نہ ہو ان کے شعر و ادب کے حُسن و قبح پر طبع آزمائی کرنا نہ قابل پذیرائی ہے نہ یہ گفتارِ خام پیش عزیزاں سند -

ہر انسان کے دماغ میں اس کی فطری اور اکتسابی صلاحیتوں کی مناسبت سے کیفیات و احساسات پیدا ہوتے ہیں بعض خوش نصیب اپنی وہبی صلاحیت کی مدد سے ان ذہنی کیفیتوں اور تصویروں کو ہو بہو صفحۂ قرطاس پر منتقل کرسکتے ہیں بعض ایسے ہوتے ہیں جن کا ادراک و احساس شدید لیکن قوتِ اظہار معدوم ہوتی ہے - ایسے لوگ اکثر بہترین سخن فہم ہوتے ہیں مگر ان کی سخنوری کا پایہ اتنا بلند نہیں ہوتا - ان صلاحیتوں کا فیصلہ خود صاحب معاملہ بہتر طور پر کرسکتا ہے بجائے اس کے کہ اس گھر کی دو دن "نقادوں کے" ہنگامہ پر موقوف کی جائے پس صاحبانِ علم خود اپنا جائزہ لے کر حدود قائم کرلیں تو صحت مند اور ستھرے ادب کے نشوونما میں یہ امر بہت معاون ہو - مصیبت اس وقت شروع ہوتی ہے جب ہم اپنے سحبان بیاں ہونے کے زعم ناقص میں فطری طور پر شاعر، افسانہ نگار یا نقاد نہ ہونے کے باوجود اس میدان میں طبع آزمائی کرتے ہیں اور گلستان ادب کو خار و خس سے پاٹ دیتے ہیں - رہے وہ سادہ لوح جو مایۂ علم و ہنر سے بے بہرہ ہونے کے باوجود میدانِ دعویٰ میں اپنے قلم کا علَم بلند کرتے ہیں وہ ہمارے لئے قابلِ اعتنا نہیں اور خارج از بحث ہیں -

بعض اوقات احساس کی قابلیت بھی بدرجۂ اتم موجود ہوتی ہے اور اظہار کی لیاقت بھی، لیکن "چہ خور د بامداد فرزندم" کی روح فرسا جدوجہد ان دونوں صلاحیتوں کو نشوونما پانے اور بے نقاب ہونے کا موقع نہیں دیتی - اس کے مصداق وہ بدنصیب ہیں جن کے لیے کہا گیا ہے:-

# مقدّمہ

ممکن ہے کہ ہندوستان اور پاکستان کے اربابِ زبان کو یہ امر پسند خاطر نہ ہو کہ افریقہ کی ارض تاریک کا زاغ سیاہ نغمہ سنجان چمن کی ہوائے ہم صفیری میں بال کشائی کرے۔

لہذا آغاز کلام میں 'بیان حسن طبیعت' کے تکلف سے بری مختصر گزارش احوال واقعی منظور ہے'
مؤلف نے شمس آباد ضلع فرخ آباد (یوپی انڈیا) کے گہوارۂ ادب میں آنکھ کھولی، علی گڑھ یونیورسٹی کے گلشن معارف سے علم و دانش کے پھول چنے، لکھنؤ کے خرمن شعر و سخن کی خوشہ چینی کی، اور اب چند سال سے افریقہ کے دشت میں قیس کی سجادہ نشینی کا بار لئے بیٹھا ہے۔ اگرچہ اس کنارہ نشینی نے منافع دریا سے محروم کردیا ہے لیکن الحمدللہ کہ سلامت و عافیت کے موتیوں سے دامن مالامال ہے

نے تیر کماں میں ہے نہ صیاد کمیں میں گوشے میں قفس کے مجھے آرام بہت ہے

ایک عرصہ سے یہ بات ذہن میں تھی کہ انگریزی اور اردو کے شعرا کا یکساں نمونۂ کلام یکجا کیا جائے لیکن یہ کام ایسا ہمت شکن اور صبر آزما تھا کہ ہند و پاک کے ماحول میں اس کا تصور بھی دشوار تھا۔ بحمداللہ افریقہ کی فرصت و فراغت نے اس تمنا کے تکملہ کا موقع فراہم کر دیا۔ اس کوہ کندن کا حاصل 'کاہ برآوردن' سہی مگر 'دل من داند و من دانم و داند دل من' کہ ان چند اوراق کو مرتب کرنے میں متواتر کئی سال تک کتنی عرق ریزی اور کیسی دماغ سوزی کرنا پڑی ہے۔

ابتدا سے یہ عقیدہ میرے دل میں راسخ تھا کہ تلاش و تحقیق سے اردو اور انگریزی شعرا کے کلام میں حیرت انگیز یکسانی زندگی کے تقریباً ہر شعبہ کے متعلق مل سکتی ہے۔ اس عقیدے کا اساس جس عقلی استدلال پر قائم تھا وہ یہ ہے کہ انسان کی جودت ذہنی پرواز تخیل اور جولانی فکر، بہرحال محدود ہے۔ مختلف اقوام کے وہ شعرا جن کی رسائے طبع، ذکائے ذہن اور تبحر علمی متوازی ہیں جب اپنے اپنے اشہب قلم کو میدان فکر و سخن میں جولاں کریں گے تو یکساں قوتوں کی بنا پر ایک ہی رفتار سے آگے بڑھیں گے۔ خصوصاً ان سخنوروں کی طرز فکر زندگی کے ان تلخ و شیریں حقائق کے بارے میں یکساں ہونا لابدی ہے جو انسان کی فطرت سے تعلق رکھتے ہیں، رنگ و قوم و ملک سے نہیں مثلاً پرستش حسن، جان آفریں کی حمد، جوانی کے ولولے، ضعیفی کی مایوسیاں، موت کا ہراس، قبر کا ڈر، جزا اعمال کا دھڑکا، وغیرہ۔ عموماً تخیلات کا اختلاف ان معاملات میں ہوتا ہے جو انسان کی فطرت سے تعلق نہیں رکھتے بلکہ بیرونی تاثرات اور تقاضوں پر مبنی ہوتے ہیں، فصل زمان و مکان سے اصل فطرت اثر پذیر نہیں ہوتی۔

اس بنا پر یہ قیاس کرنا چنداں دور از کار معلوم نہیں ہوتا کہ مثلاً اگر DRYDEN ہندوستان میں پیدا ہوتے تو سودا بن جاتے اور سودا اگر انگلستان میں پیدا ہوتے تو DRYDEN یا انیس انگلستان میں شکسپیر ہوتے اور شکسپیر ہندوستان میں انیس۔ ممکن ہے

## *THANK YOU !*

I am particularly grateful to Lord Howick of Glendale, G. C. M. G., K. C. V. O., who in spite of multifarious engagements of his high office, has been pleased to write the Foreword. I consider his contribution a great honour and a valuable asset to my book. I take this opportunity to acknowledge my great indebtedness to C. Sykes-Thompson, Esq., O.B.E., formerly Deputy Director of Education Kenya, East Africa, and Prof. Ehtesham Husain, M. A., Head of the Department of Urdu, Allahabad University, India, for writing the introductions in English and Urdu respectively. I am highly grateful to Khwaja Jamiluddin, M. A., Ph. D., Assistant Professor, Department of English, Lucknow University; Mr. T. C. J. Ramtu, Permanent Secretary to the Ministry of Works, Kenya, and S. Chester Esq. Regional Educatión Officer, Coast Region, Mombasa, Kenya, for their very valuable contributions.

G. S. Amar Esq., M.A., formerly Assistant Chief Education Officer, Kenya, Mohammad Siddiq, Esq., B. A. (London), Head Master Duke of Gloucester School, Nairobi, Kenya; my cousin, Nawab Syed Mohammad Sadiq, M. A. of Shamsabad, India; my esteemed friend Mr. Husain Jeraj of Mombasa, Kenya and J. G. M. Bundred, Esq., Inspector of Schools, Coast Region, Mombasa, gave me much help and took interest in my task for which I am much obliged to them.

My sincere thanks are also due to Mr. Anvarali of Mombasa; Messrs. Dhyan Chand Carr, Syed Ibne Husain Naqvi and Syed Mahmood Husain, Lucknow, India, for the useful assistance rendered by them at the early stages of the work.

I am indebted to Mr. Ansar Husain of *Ahbab Publishers*, for the help given by him when the book was in the press. Mr. A. R. Alvi, *(Lok-Sudharak)* proprietor A. R. ALVI PRINTERS deserves congratulations for doing a good job.

Finally, my thanks are due to my wife for rendering valuable help and assistance. Without her active cooperation, this book would not have been possible.

**S. A. MAHDI**

There are arresting instances of vigorous expression, chiselled diction and of melodious pieces where poetry and music fuse into a single masterpiece.

Over most of the field the poets of both languages vie with each other in excellence, leaving the reader so enchanted that he finds it difficult to decide which language commands supremacy. To illustrate this with quotations would make the preface unnecessarily cumbersome. Moreover, it would take the edge off the readers curiosity and would deprive him of the pleasures of assessing the pieces for himself.

The subjects chosen in this book range over almost all the facets of human life and the pieces selected are so arranged that a comparative study is presented. To the patient researcher alone comes the rewarding delight of discovery.

I seek the readers' indulgence for straying at times from poetry into prose. Where some famous sayings of Western writers have found an echo in Urdu poetry, I have preferred to commit the solecism of deviation from the norm.

The possibility of imitation or plagiarism is ruled out by the fact that most of the Urdu poets from whom quotations are presented knew no English. The same is true of the English poets in respect of their knowledge of Urdu.

For purpose of comparison, English translations of some non-English speaking poets have also been included.

I am conscious of my many limitations. For these, and for such other blemishes as the reader may detect, I seek indulgence. May I hope that the book will, despite its shortcomings, be a source of delight to lovers of literature.

S. A. MAHDI

POST BOX 503.
MOMBASA,
KENYA, EAST AFRICA

# PREFACE

I had long cherished a desire to trace parallelisms in English and Urdu poetry and to compile the material in book form. The magnitude of the task and the extent of the field, however, prevented me from achieving any tangible results during my stay in India. After arrival in East Africa a few years ago, I found conditions favourable to the task.

This book is presented to the reader with the hope that he will share with me the thrills which I felt at the startling similarities of expression, ideas and even of diction. Its study should enable the reader to enjoy the subtle aesthetic pleasure of viewing the vast panorama of emotions revealed in these parallelisms. It presents a new approach to the study of great minds in the field of literature, and if it succeeds in encouraging others to undertake similar studies in other languages, I shall feel justly proud of having blazed a new trail towards a fusion of cultures and a better understanding between peoples.

Into the crucible of the poet's mind flow images, tangible and imponderable, only to undergo rare changes. These emerge in amazingly new forms of expression and content. The mundane problems of living, the deep mysteries of Life with their stern realities, the imperceptible pathos of situations, the relentless sequence of events- all these the poet seizes with a tenacious grip. He does more. He shares his vision with his readers. It is all the more exciting to discover how similar thoughts have occurred to people placed far apart in time and habitation. Such a study exposes the meaninglessness and futility of racial differences based on language, and ephemeral cultural phases. It establishes the essential unity of the human mind and proves how the same soul pervades all mankind and how close all men are to each other in their strivings for a glimpse of the great vision. Life's moral values and truths, are immanent and unchangeable beneath the variegated veneer of passing civilization. Apparent ideological differences and affectations, stemming from the pressure of prevalent social modes, shrink to their appropriate size in this effulgence of revelation.

This book amply demonstrates that no one language can claim superiority over another. Parallel verses of English and Urdu poets are equally beautiful, equally suggestive and equally forceful and lively in expression. Both languages have proved to be of equal merit as media for expressing all the shades and depths of human feelings. Both lure the lover of literature to the breath-taking beauties of life and nature.

## APPRECIATION

Poetry is the first and highest expression of the human mind. The true poet stimulates our feelings and our senses by offering, in magical, emotion-fraught words, ideas potent to awaken responsive emotions in us.

As poetry is the language of the imagination and the passions and relates to whatever gives pleasure or pain to the human mind, it is a universal language.

Mr. Mahdi has aptly illustrated this truism by his research into Urdu and Western poetry and his comparisons will be of abiding interest to all those with a command of Urdu and English.

S CHESTER,
*Regional Education Officer,*
*Coast Region,*
*Mombasa,*
*Kenya.*

# A REVIEW

Lovers of poetry will appreciate and enjoy the fruits of Mr. Mahdi's industry and research in producing his book "Parallelism in English and Urdu Poets". Let us criticise his work, yes, but let us also be gracious enough to acknowledge that it is a great and unique achievement.

T. C. J. RAMTU.
*Permanent Secretary to the Ministry of Works, Communications and Power. Nairobi, Kenya.*

## FEW WORDS

Mr. Mahdi has compiled a unique anthology. He has gleaned from Urdu and English poets passages of striking similarity in content, expression and imagery. A perusal of these parallel passages leaves the reader convinced that the inherent oneness of the poetic spirit asserts itself through linguistic and environmental diversity. In the moment of poetic creation through some super or supra sensory process these poets have sung in like numbers and have interpreted in identical terms the many coloured glass of Life.

Urdu poetry owes a particular debt to Mr. Mahdi's efforts. The book demonstrates how it can hold its own against the best and the greatest in the world. Indeed, the conclusion to be drawn from Mr. Mahdi's quotations is that there is no new poetry in the world but that we have only new poets singing down the ages the eternal songs of Truth, Love and Beauty in languages to which they were born. The votaries at the shrine of Psyche hymn in strange unison and transcend the barriers of space and time, caste and creed.

I have no doubt that lovers of poetry, the world over, will treasure this golden volume and partake of the pleasures which the book offers in such rich abundance.

**KHWAJA JAMILUDDIN,**
M.A., Ph.D.
*Assistant Professor,*
*Department of English,*
*Lucknow University,*
*(India)*

## EXTRACTS FROM URDU INTRODUCTION

"........It is not impossible to understand the sentiments and feelings even of foreigners from their gestures, facial expressions and physical movements; but one who is well-versed in various languages, can comprehend their moods from the study of the poetry of different countries and peoples The renowned Urdu writer Mohammad Husain "Azad" once remarked that the one who possessed the keys of the treasures of foreign languages, could enrich his own by exploiting the other. This is important not only from the point of view of expansion and enrichment of various languages but also because it reveals the uniformity and generality of thought and feeling in different areas in spite of spatial difference. Mr. Ali Mahdi Zaidi has got the keys in point. He has immense love for his own Urdu language and literature along with a keen fondness for the beauties of English literature ........Wide reading has bestowed upon him the breadth of vision and his thoughtful and meditative nature has favoured him with depth. Therefore, while reading the poems of the masters of one language, his mind catches the reflections of similar ideas and feelings expressed by the masters of the other language and his eyes see instantly the similarities of the two, piercing through the garb of languages. This power cannot be achieved without refined and healthy taste, keen perception and love of study. Mr. Zaidi has all these in abundance.

"Superficially it looks very simple to sift and select casual lines of poems having similarity from the reading of poetry in Urdu and English but it is a Herculean task to study thousands of pages of poetry in both the languages, tracing out similar lines and classifying them under appropriate headings in such a systematic form. The work that required the labours of several scholars has been accomplished by Mr. Zaidi single-handed to the envy of many a research scholar.

"This bouquet of beautiful flowers culled from East and West, will please both, the Urdu readers as well as the lovers of English. It will also prove that much of the good literature in various languages is the property of all mankind, by revealing the fundamental similarity of human experience of thought.

"As far as I know this is the first selection of its kind which is being produced in this grand manner. This is not only a compilation but a creative work, as without a creative urge it could not have been possible to discover the basic oneness of ideas and feelings. This publication will undoubtedly enrich Urdu literature and astonish the students of both the languages by introducing them with the poets of different regions and climes with similar ideas."

**S. EHTESHAM HUSAIN**
*Professor of Urdu*
*University of Allahabad, Allahabad.*

# INTRODUCTION

By


C. SYKES THOMPSON, ESQR., O. B. E.

*Formerly Deputy Director of Education, Kenya, East Africa*


The study of parallelism in poets of two different languages is an interesting and very complicated literary project since it involves a great deal of research and a thorough study of the complete works of scores of poets. Mr. Mahdi, by tracing hundreds of such remarkable instances has accomplished a notable literary feat. He can rightly claim originality in writing this book for, I believe, that no Urdu or English writer has so far undertaken such a formidable task.

As readers turn the pages of this book they will find many instances of Urdu and English poets both expressing exactly the same idea about the same subject and I am sure that they will find it most absorbing reading. So striking are the similarities that at times it appears as if both the English and the Urdu verses have been written by the same poet. The subjects chosen by Mr. Mahdi cover almost the entire field of human life and interest. For easy recognition, the selections have been confined to the works of the better known poets in both languages.

I am sure that authors, public speakers, and students of literature will make great use of this scholarly work, and Mr. Mahdi is to be congratulated on the remarkable examples of parallelism which his extensive research has revealed.

# پیش لفظ

از عالیجناب فضیلت انتساب لارڈ ہووک آف گلینڈیل جی۔سی۔ام۔جی۔ کے۔سی۔وی۔او

سابقاً سر ایولن بیرنگ گورنر آف کینیا ایسٹ افریقہ

مجھے بڑی مسرت حاصل ہوئی ہے کہ مجھے جناب اس۔اے۔مہدی کی نئی کتاب کا پیش لفظ لکھنے کو کہا گیا ہے۔ اس کتاب میں شاعری کی محبت اور ادراک کا نمود اعلیٰ پیمانہ پر پایا جاتا ہے۔

میں جناب مہدی کو کینیا میں اپنے قیام کے دوران میں کئی برس سے جانتا ہوں۔ اور ان کی علمیت سے ہمیشہ متاثر رہا ہوں۔ میری دلی تمنا ہے کہ وہ اپنے عزم میں کامیاب ہوں۔

## FOREWORD

BY

### LORD HOWICK OF GLENDALE

G. C. M. G., K. C. V. O.

*Formerly Sir Evelyn Baring, Governor of Kenya, East Africa.*

TRANSLATED FROM THE ORIGINAL IN URDU

It is a great pleasure to me that I have been asked to write a Foreword for Mr. S. A. Mahdi's new book. This book bears evidence of the highest degree to his love and understanding of poetry.

I have known Mr. Mahdi for a number of years during my stay in Kenya, and I was always impressed by his knowledge. It is my heartfelt wish that his efforts, in regard to this undertaking, may be crowned with success.

# PARALLELISM

IN

# ENGLISH & URDU POETS

BY

S. A. MAHDI, B.A. (HONS), M.A., B.T.

WITH A

FOREWORD

BY

LORD HOWICK OF GLENDALE, G.C.M.G., K.C.V.O.

( Formerly Sir Evelyn Baring, Governor of Kenya, East Africa )

---

The pen wherewith thou dost so heavenly sing,
Made of a quill from an angel's wing.

HENRY CONSTABLE, *Sonnet.*

تیرا انداز سخن شانۂ زلف الہام     غالب     تیری رفتار قلم جنبش بال جبریل

---

Published

by

THE AUTHOR





---

Printed by:
A. R. ALVI ( Lok-Sudharak )
at the
A. R. ALVI Printers, Lucknow (India)

in co-operation with
Ahbab Publishers, Lucknow (India)